بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَ سَیَعۡلَمُ الَّذِیۡنَ ظَلَمُوۡۤا اَیَّ مُنۡقَلَبٍ یَّنۡقَلِبُوۡنَ
(سورۃ الشعراء ۲۶، آیت ۲۲۷)
اور ظالموں کو عنقریب معلوم ہو جائے گا کہ وہ کس
انجام کو پلٹ کر جائیں گے۔

# نبیؐ کی نواسی

## حضرتِ زینب سلام اللہ علیہا

حدیثِ عشق دو باب است کربلا و دمشق
یکے حسینؑ رقم کرد و دیگرے زینبؑ
(علامہ اقبالؔ)

سیّد علی اکبر رضوی

# کوائفِ کتاب


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | نبی کی نواسی حضرت زینب سلام اللہ علیہا |
| مصنف | : | سید علی اکبر رضوی |
| کمپوزنگ | : | جاوداں پبلیکیشنز<br>۲۸۔ایچ، رضویہ سوسائٹی، ناظم آباد، کراچی ۷۴۶۰۰<br>فون: ۶۶۸۵۹۷۵، فیکس: ۶۶۸۳۲۱۳<br>ای میل: husain_anjum@hotmail.com |
| طابع | : | اوکھائی پریس، کراچی |
| سنِ اشاعت | : | ۲۰۰۴ء |
| قیمت | : | ۲۰۰ روپے |
| تعداد | : | ۱۵۰۰ |
| ملنے کا پتہ | : | (۱) جاوداں پبلیکیشنز<br>۲۸۔ایچ، رضویہ سوسائٹی، ناظم آباد، کراچی ۷۴۶۰۰<br>فون: ۶۶۸۵۹۷۵، فیکس: ۶۶۸۳۲۱۳<br>(۲) محفوظ بک ایجنسی<br>امام بارگاہ شاہِ نجف، مارٹن روڈ، کراچی<br>فون: ۴۱۲۴۲۸۶، ۴۹۱۷۸۲۳<br>(۳) خراسان بک سنٹر<br>بریٹو روڈ، سولجر بازار، کراچی۔ فون: ۷۲۲۱۷۱۸ |

پیشکش

ادارۂ ترویجِ علومِ اسلامیہ، کراچی

ای میل: chairman@pcigroup.com.pk


مصنف نے زرِ تعاون کی تمام رقم بحق ادارۂ ترویجِ علومِ اسلامیہ کراچی کے نام وقف کر دی ہے اس لیے آپ کا تعاون اس ادارہ کے لیے باعثِ معاونت اور آپ کے لیے باعثِ ثواب ہوگا۔





# فہرست

# درود وسلام

اللہ تبارک و تعالیٰ کے نام سے ابتداء کرتا ہوں جو خالقِ کائنات ہے اور ربّ العالمین بھی۔ درود و سلام بھیجتا ہوں محمّد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم اور آلِ محمّد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر۔

اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا (سورۃ الاحزاب ۳۳، آیت ۵۶)

(یقیناً اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں پیغمبرؐ پر۔ اے ایمان والو! تم بھی ان پر درود بھیجو اور سلام جو حق ہے سلام بھیجنے کا)۔

جب یہ آیۂ مبارکہ نازل ہوئی تو متعدد اصحاب نے حضورؐ سے سوال کیا کہ آپؐ پر درود بھیجنے کا طریقہ کیا ہے؟ اس کے جواب میں حضورؐ نے درود کے جو الفاظ سکھائے وہ مندرجۂ ذیل ہیں:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔

اے اللہ پاک! رحمت نازل فرما حضرت محمّد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اور آلِ محمّد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر جس طرح تو نے رحمت نازل کی حضرت ابراہیمؑ اور آلِ ابراہیمؑ پر، بے شک تو ہر قسم کی تعریف کا مستحق اور بزرگ و بالاتر ہے اور برکت نازل فرما حضرت محمّد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اور آلِ محمّدؑ پر جیسے تو نے برکت نازل فرمائی ہے ابراہیمؑ اور آل ابراہیم پر، بے شک تو ہر قسم کی تعریف کا مستحق اور بزرگ و بالاتر ہے۔

درود و سلام کے بعد حمد، نعت، منقبت اور مناجات کے ساتھ

بندۂ عاجز حاضر خدمت ہے۔

## حمد

ہر برگ سے قدرتِ احد پیدا ہے
ہرپھول سے صفتِ صمد پیدا ہے
سینہ ہے بشر کا وہ محیطِ ذخّار
ہر ایک نفس سے جزّر و مد پیدا ہے

گوہر کو صدف میں آبرو دیتا ہے
بندے کو بغیر جستجو دیتا ہے
انسان کو رِزق ، گُل کوبو ، سنگ کو لعل
جو کچھ دیتا ہے جس کو ، تُو دیتا ہے
(میرانیسؔ)

## نعت

کیا قامتِ احمد نے ضیاء پائی ہے
چہرے میں عجب نور کی زیبائی ہے
مُصحف پہ نہ کیوں فخر ہو اس صورت کو
قرآن سے پہلے☆ یہ کتاب آئی ہے
(دبیرؔ)

☆ اول ما خلق اللہ نوری (حدیثِ قدسی)
سب سے پہلے اللہ نے میرے نورکو پیدا کیا ہے۔





## منقبت

کیا قامتِ زہراؑ و علیؑ زیبا ہیں
ایمان کے گویا دو الف یکجا ہیں
ان دونوں کے فرزند ہیں گیارہ۱۱ معصوم
جیسے دو۲ الف سے یازدہ پیدا ہیں
(دبیرؔ)

حیدرؑ کی جان فاطمہؑ کے دل کا چین تھی
ہمشیر باوفائے شہِ مشرقین تھی
کیا ہو بیانِ فضل و شرف انتہا یہ ہے
بازارِ شام و کوفہ میں زینب حسینؑ تھی
(سیّد محمد علی جوہرؔ سرسوی)

## مناجات

خدایا خدایا توئی آں حمید — کہ نا مد کسے ازدرت نا امّید
یا اللہ ، یا اللہ! تُو ہی وہ قابلِ ستائش ذات ہے کہ تیرے در سے کوئی محروم واپس نہیں ہوا

بہ بخشی اگر ایں گنہگار مرد — کہ ازبس ندامت رخِ اوست زرد
اگر تُو اس گنہگار آدمی کو بخش دے گا جس کا چہرہ ندامت سے زرد ہے۔

برو می شود نار دوزخ حرام — تقاضائے لطفِ تو گردد تمام
تو اس پر نارِ دوزخ حرام ہو جائے گی تیرے لطف کا تقاضا پورا ہو جائیگا (کیونکہ تُو موصوف بہ صفتِ لطیف ہے)

نہ تنہا تو آں بے چگونی بہ ذات     حریفے نداری ہم اندر صفات

تُو صرف اپنی ذات ہی میں بے مثل نہیں ہے بلکہ تُو اپنی صفات میں بھی کوئی مقابل نہیں رکھتا

چہ تسبیحت آید ازیں مشتِ خاک     بجز ایں کہ ہستی زہر عیب پاک

اس مشتِ خاک سے تیری کیا تسبیح ہوسکے گی سوائے اس کہ تیری ذات ہر عیب سے پاک ہے

زمائی تو با ذاتِ خود گرچہ دور     بمائی تو نزدیک[1] زما بہ نور

اگرچہ تُو باعتبارِ ذات ہم سے دور ہے لیکن اپنے نورِعلم کے اعتبار سے ہماری اپنی ذات سے بھی ہم سے نزدیک تر ہے۔

## ثنائے حبیبؐ

حبیبا! ثنائے تو گویم چساں     کہ بالا تراستی زِحدِ بیاں

اے محبوبؐ! میں آپ کی تعریف کیسے کرسکوں کہ آپؐ حدِ بیان سے بالاتر ہیں۔

بمدحِ تو باشد چو اثمار ذوق     بہ اثمار دارد دلِ خلق شوق

آپؐ کی تعریف میں میوے کی سی لذّت ہے اور میوہ جات کا ہر شخص شائق ہوتا ہے۔

ثنائے تو خواہد دلم ہر زماں     ملولست ازاں روز قاصر زباں

میرا دل ہر وقت آپؐ کی مدح و ثنا کرنا چاہتا ہے اور اس دن یہ دل بہت رنجیدہ ہوتا ہے جب (کسی وجہ سے) ایسا ممکن نہیں ہوتا[2]۔

توئی شمع در محفلِ اصفیاء     کہ بے تُست ہر محفلے بے ضیاء

آپؐ شمع محفل اہل صفاء ہیں کیونکہ آپؐ کے بغیر ہر محفل بے نور ہے۔

---

(۱) وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ
اور ہم رگِ گردن سے بھی زیادہ اُس (انسان) کے قریب ہیں۔
(سورۂ ق ۵۰، آیت ۱۶)

(۲) یعنی دل تو چاہتا ہے کہ زبان ہر وقت مدح حبیبؐ میں رہے لیکن چونکہ زبان اس سے قاصر ہے اس لئے دل زبان سے ناراض رہتا ہے۔





درودِ خدا باد بر جانِ تو     بر آل و برآں جملہ یارانِ تو

اللہ کا درود ہو آپؐ کی روح پاک پر اور آپؐ کے آل اور جملہ رفقاءؓ پر

چلاسیؔ ست سرگرم در عشقِ آل     چو در عشق سردارِ خوباںؐ بلالؓ

چلاسیؔ آلِ رسولؐ کے عشق میں سرگرم ہے جس طرح سردارِ خوباںؐ کے عشق میں بلالؓ سرگرم تھے۔

چو یاد آورم روزِ خونِ حسینؑ     شود پُشتم از رنج نُون حسینؑ

جب مجھے شہادت حسینؑ کا دن یاد آجاتا ہے تو میری کمر ٹوٹ کر لفظ حسین کے "ن" کی طرح بن جاتی ہے۔

برویم شود آب جوئے رواں     ترو تازہ گردد بہ آں آب جاں

اس دن کو یادکرکے میرے رخسار پر نہرِرواں ہوجاتی ہے اور اسی پانی سے میری روح ترو تازہ ہوتی ہے

نہ یم عاشقِ یک گلِ تازہ تر     کہ ہر یک گُلے راست رنگِ دگر

میں فقط ایک گل تازہ کا شیدائی نہیں ہوں (بلکہ سب کا عاشق ہوں) کہ ہرپھول کارنگ جدا جدا ہے۔

گرم درجناں بینی اے ذی شرف     بہ بینی زِ اعزازِ حُبِّ سلف

اے شریف آدمی اگر تو مجھے جنّت میں دیکھے گا تو سلف صالحین کی محبت کی وجہ سے دیکھے گا۔

رہِ عاصیاں سوئے آں باغ نیست     کہ آں بوستاں درخورِ زاغ نیست

ورنہ عاصیوں کا راستہ اس باغ کی طرف نہیں ہے کیونکہ وہ باغ زاغ و زغن کے لئے نہیں ہے۔

منم در جہاں چوں قلم رو سیاہ     بریزم قلم وار اشک از گناہ

میں دنیا میں قلم کی طرح روسیاہ ہوں اور ندامتِ گناہ سے قلم کی طرح آنسو بہاتا ہوں۔

اگر نامِ مالک نہ بودے غفور     زبس بیم من مردے بالضرور

اگر میرے مالک کا نام غفور یعنی بخشنے والا نہ ہوتا تو میں فرط خوف سے لازماً مر جاتا۔

تو اے طوطیٔ طبع من مرحبا! دل از وجہ تو شد چمن مرحبا!

اے میری طوطیٔ طبع مرحبا! تیری وجہ سے میرا دل باغ باغ ہو گیا مرحبا!

سخن گو کہ محفل خیاباں شود رُخِ ہمدماں ماہ تاباں شود

ہاں! سخن سرا ہو کہ محفل پھلواری بن جائے اور ہمدموں کے چہرے چاند کی طرح چمک اٹھیں

تو اے آنکہ گوئی بہ قرآن اُجیبُ☆ کنش مرجع خلق مثلِ زبیب

اے وہ ذات! جس نے قرآن میں اُجیبُ دعوت الداعی فرمایا ہے اس شخص کو کشمش کی طرح مرجع خلائق بنا دے۔

درِ تو زند تا ابد ایں سوال کنی مستجاب اے احدَ ایں سوال

میری یہ دعا تا ابد تیرا دروازہ کھٹکھٹائے گی اے خدائے واحد! میری یہ دعا قبول فرمالے

(غلام النصیر چلاسی)

---

☆اشارہ ہے قرآن مجید کی اس آیت کی طرف:

أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ......

پکارنے والے کی صدا پر لبیک کہتا ہوں

(سورۃ البقرۃ ۲، آیت ۱۸۶)







حضرتِ زینب سلام اللہ علیہا کے روضہ کے احاطے میں زائرین کا اجتماع



حضرتِ زینب سلام اللہ علیہا کے روضۂ مبارک کا بیرونی منظر



دمشق میں حضرتِ زینب سلام اللہ علیہا کے نام سے منسوب مسجد ''مسجدِ زینب''



حضرتِ زینب سلام اللہ علیہا کے مزار کی ضریحِ مبارک







ضریحِ مبارک کا ایک اور عکس



قیدخانہ کا وہ طاق جہاں امام حسینؑ کا سرِ مبارک رکھا گیا تھا



وہ خون آلود پتھر جس پر امام حسینؑ کا سرِ مبارک رکھا گیا تھا



امام حسینؑ کے سرِ مبارک کا مقامِ مقدس





# انتساب

میں اپنی اس ناچیز لیکن پر خلوص کاوش کو بہ ہزار عجز و نیاز حضرت خاتم الانبیاء محمدؐ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم اور جناب خدیجۃ الکبریٰ صلواۃ اللہ علیہا کی نواسی ، حضرت علی مرتضیٰؑ و خاتونِ جنّت حضرت فاطمۃ الزہرا صلواۃ اللہ علیہا کی باوقار بیٹی حضرت امام حسنؑ وحضرت امام حسینؑ سردارانِ جوانانِ جنّت کی ہمشیرۂ گرامی جناب عبداللہ کی زوجۂ محترمہ اور عون و محمّد شہیدانِ کربلا کی والدۂ گرامی جنابِ زینب صلواۃ اللہ علیہا کے نامِ نامی سے معنون کرنے کی سعادت حاصل کرتا ہوں اور امیدوارِ قبولیت ہوں۔

عاصی پہ یہ التفات مشکل تو نہیں
لینا سندِ نجات مشکل تو نہیں
ناناسے کہیں میری شفاعت کے لئے
زینبؑ کے لئے یہ بات مشکل تونہیں

(سیدنصیرالدین نصیرؔ)

رحمتِ بے پناہ کے صدقے
اعتمادِ نجات باقی ہے

# حضرتِ زینب صلوٰۃ اللہ علیہا

جہاں میں پیش بیٹی باپ کی تصویر کرتی ہے
بھرے بازار میں کوفے کے جب تقریر کرتی ہے

تنِ تنہا جہانِ ظلم کو تسخیر کرتی ہے
تری مظلومیت زینبؑ عجب تاثیر کرتی ہے

حسینؑ ابن علیؑ کے بعد بنتِ فاطمۃ زہراؑ
بندھے ہاتھوں سے قصرِ دینِ حق تعمیر کرتی ہے

رکھے جاتی ہے بنیادِ عزا صبحِ قیامت تک
کہ زینبؑ شام میں بھی ماتمِ شبیرؑ کرتی ہے

بندھے ہاتھوں ، کھلے سر ، خطبہ خواں مثلِ لسان اللہ
برادر کے عمل کا تکملہ ہمشیر کرتی ہے

شہنشاہِ زمن کے بعد دینِ حق کا افسانہ
بہن اپنے جگر کے خون سے تحریر کرتی ہے

لرز جاتے ہیں دل ، روتی ہے دنیا خون کے آنسو
لسان اللہ کی بیٹی عجب تقریر کرتی ہے!

لہو سے کربلا میں مصحفِ ناطق نے کیا لکھا؟
بہن ہر ہر قدم پر شام میں تفسیر کرتی ہے

اسے بھی چھین لے بڑھ کر کوئی ظالم تو میں جانوں
رخِ زینبؑ کا پردہ چادرِ تطہیر☆ کرتی ہے

ہلا دیتا ہے بنیاد ضلالت شام و کوفہ میں
وہ ہر اقدام جو بھی بنتِ خیبر گیر کرتی ہے

تری رگ رگ میں جولاں خونِ پاکِ فاطمہ زہراؑ
بیاں عصمت کو جن کی آیۂ تطہیر کرتی ہے

یہ عظمت ہے کہ پہلے آ کے تجھ سے پوچھ لیتی ہے
امامت حق کی خاطر جب کوئی تدبیر کرتی ہے

**(محمد اشفاق شوقؔ)**

---

☆ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا۔
اللہ کا بس یہ ارادہ ہے کہ تم لوگوں سے ہر گناہ کو دور رکھے اے اہلِ بیتؑ! اور اللہ تمہیں پاک رکھے جو پاک رکھنے کا حق ہے۔ (سورۃ الاحزاب ۳۳، آیت ۳۳)





## در مدحِ حضرتِ زینب صلوٰۃ اللہ وسلامہ علیہا

زینتِ آغوشِ زہراؑ دختِ حیدرؑ زینبؑ است
گوشوارِ عرش را فرخندہ خواہر زینب است
آپ حضرت فاطمہؑ کی آغوش کی زینت اور حیدرؑ کرار کی بیٹی ہیں اور عرش کے کان کا گوشوارہ (امام حسینؑ کی) مبارک بہن زینبؑ ہیں

بانوئی کز بعدِ زہرا بر زنانِ روز گار
باشد از قدر و جلال و رتبہ برتر زینب است
زینبؑ ایسی خاتون ہیں جو فاطمہؑ کے بعد دنیا کی تمام خواتین میں قدر و منزلت اور رتبہ کے اعتبار سے افضل ہیں

روشن است این نکتہ چون خورشید بر اہلِ جہان
کآ آسمانِ مجد را تا بندہ اختر زینب است
دنیا والوں پر سورج کی طرح یہ بات روشن ہے کہ آپ (یعنی زینبؑ) فلک عزّ و شرف کا روشن ستارہ ہیں

گوہرِ دریای عصمت درّۃ التاجِ حیا
دخترِ نیک اخترِ دختِ پیمبر زینب است
آپؑ دریائے طہارت و عصمت کا موتی اور حیا کے تاج کا ہیرا ہیں (اور) پیغمبر اسلام کی دخترِ نیک اختر فاطمہؑ کی نیکو کار بیٹی ہیں

باشد الحق این روا گر ز انکہ گویم عرش را
از جلال و جاہ و رتبت زیب و زیور زینب است
اگر میں عرش سے یہ کہوں تو غلط نہ ہوگا کہ تیرے جاہ و جلال
اور رتبہ کا زیور اور زینت حضرت زینبؑ کی ذات ہے

گمرہانرا تا قیامت بر صراط المستقیم
ہمچو جد و باب و مامِ خویش رہبر زینب است
بھٹکے ہوؤں کے لئے تا قیامت اپنے نانا اپنے والد اور اپنی ماں کی
طرح زینبؑ بھی منارہ رہبری ہیں

عصمت و شرم و حیا و صبر و تمکین و وقار
این ہمہ اوصاف الحق جلوہ گر در زینب است
عصمت و طہارت ، شرم و حیا اور تحمل و وقار ان جیسے اعلیٰ
اوصاف حضرت زینبؑ کی ذاتِ گرامی میں جلوہ گر ہیں
(محمد علی بن حسین بن اسمٰعیل الطبسی)





بِسمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيم

# حرفِ آغاز

اے کارساز قبلۂ حاجات وکارہا
آغاز کردہ ام تو رسانی بہ انتہا
اے کاموں کے بنانے والے (اے) حاجتوں کو پورا کرنے والے ، میں نے کام کی ابتدا کردی ہے تُو اس کو انتہا تک پہنچا۔

وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَمْوَاتاً بَلْ أَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ۔

(اور اُنہیں جو اللہ کی راہ میں مارے گئے (تم اپنے خیال و گمان میں) ہرگز مردہ نہ سمجھو بلکہ وہ زندہ ہیں، اپنے رب کے پاس (کیفیت حیات کے لطف اٹھا رہے ہیں) کھاتے پیتے ہیں۔ (سورہ آل عمران ۳، آیت ۱۶۹)

وَلَا تَقُولُوا لِمَنْ يُقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَمْوَاتٌ بَلْ أَحْيَاءٌ وَلٰكِنْ لَا تَشْعُرُونَ

اور جو اللہ کی راہ میں مارے جاتے ہیں ان کو مردہ نہ کہو (وہ مردہ نہیں) بلکہ وہ زندہ ہیں لیکن تم کو ان کی حیات کا شعور نہیں۔ (سورۃ البقرۃ ۲، آیت ۱۵۴)

وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْأَمْوَالِ وَالْأَنْفُسِ وَالثَّمَرٰتِ وَبَشِّرِ الصّٰبِرِينَ۔ الَّذِينَ إِذَا أَصَابَتْهُمْ مُصِيبَةٌ قَالُوا إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ۔

اورضرور بالضرور ہم تمہیں آزمائیں گے خوف و دہشت، بھوک اور مال و جان اور پھلوں کے نقصان میں سے کسی نہ کسی چیز کے ساتھ اور خوشخبری دیجئے ان صبر کرنے والوں کو کہ جب ان پر کوئی مصیبت پڑے تو اُن کا قول یہ ہو کہ بلاشبہ ہم اللہ کے ہیں اور بلاشبہ ہمیں اسی کی طرف پلٹ کرجانا ہے۔
(سورۃ البقرۃ ۲، آیت ۱۵۵، ۱۵۶)

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِىْ نَفْسَهُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ رَءُوْفٌ بِالْعِبَادِ

اور آدمیوں ہی میں سے وہ بھی ہے جو اپنی جان بیچ ڈالتا ہے (قربان کردیتا ہے) اللہ کی مرضی کی طلب میں، اور اللہ بندوں پر بڑا شفیق ہے۔

(سورۃ البقرہ ۲، آیت ۲۰۷)

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَجَاهَدُوْا فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ يَرْجُوْنَ رَحْمَتَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْم۔

بلاشبہ جو ایمان لائے اور جنہوں نے ہجرت کی اور اللہ کی راہ میں جہاد کیا، وہ اللہ کی رحمت کے امیدوار ہیں اور اللہ بڑا بخشنے والا مہربان ہے۔

(سورۃ البقرہ ۲، آیت ۲۱۸)

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا اَنَّمَا نُمْلِىْ لَهُمْ خَيْرٌ لِّاَنْفُسِهِمْ اِنَّمَا نُمْلِىْ لَهُمْ لِيَزْدَادُوْا اِثْماً وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ۔

اور یہ کافر ایسا نہ سمجھیں کہ ہم جو ان کی رسّی دراز رکھتے ہیں یہ اُن کے لئے کوئی اچھی بات ہے، ہم تو صرف اس لئے ان کی رسّی دراز رکھتے ہیں کہ وہ اور زیادہ گناہ کرلیں، اور ان کے لئے ذلیل کرنے والا عذاب ہے۔

(سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۷۸)

ثُمَّ كَانَ عَاقِبَةَ الَّذِيْنَ اَسَآءُوا السُّوْٓاٰى اَنْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَكَانُوْا بِهَا يَسْتَهْزِءُوْنَ۔

پھر جنہوں نے بُرائی کی تھی ان کا انجام بھی بُرا ہوا، اس لئے کہ انہوں نے آیاتِ الٰہی کو جھٹلایا اور وہ اس کا مذاق اڑاتے تھے۔ (سورۃ الروم ۳۰، آیت ۱۰)

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِّنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ۔ وَاُمْلِىْ لَهُمْ اِنَّ كَيْدِىْ مَتِيْنٌ۔

اور جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا، انہیں ہم آہستہ آہستہ گرفت میں لیں





گے اس طرح کہ انہیں خبر بھی نہ ہوگی۔ اور میں انہیں ڈھیل دوں گا، یقیناً میرا منصوبہ بڑا مضبوط ہوتا ہے۔ (سورۃ الاعراف ۷، آیت ۱۸۲، ۱۸۳)

میدانِ کربلا میں حسینؑ اور ان کے ساتھی سب کے سب موت کے متمنی تھے یعنی:

فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ

موت کی تمنا کرو اگر تم سچے ہو۔

(سورۂ جمعہ ۶۲، آیت ۶)

فَمَنْ حَآجَّكَ فِيْهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَكُمْ وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمْ وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ۔

اب جو اس بارے میں آپ سے کٹ حجتی کرے، اس کے بعد کہ یہ علمی دلائل آپ کے پاس آگئے تو کہہ دیجیے کہ آؤ! ہم بلالیں اپنے بیٹوں کو اور تمہارے بیٹوں کو اور اپنی عورتوں کو اور تمہاری عورتوں کو اور اپنے نفسوں کو اور تمہارے نفسوں کو پھر التجا کریں اور اللہ کی لعنت قرار دیں جھوٹوں پر۔

(سورۃ آل عمران ۳، آیت ۶۱)

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهُ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِى الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ اِنْ كُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ بِاللّٰهِ وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا يَوْمَ الْفُرْقَانِ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

اور تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ جو چیز بھی تم بطور غنیمت حاصل کرو تو بلاشبہ اُس کا پانچواں حصہ اللہ کے لئے ہوگا اور پیغمبر کے لئے اور صاحبان قرابت اور یتیموں اور غریبوں اور اس کے لئے جو سفر کی راہ میں ہے۔ اگر تم ایمان رکھتے

ہو اللہ اور اس پیغام پر جو ہم نے اتارا اپنے بندہ پر فیصلہ کے دن، اس دن جب دونوں جمعیتوں میں مڈبھیڑ ہوئی اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔
(سورۃ الانفال ۸، آیت ۴۱)

وَيُطْعِمُونَ الطَّعَامَ عَلٰى حُبِّهٖ مِسْكِينًا وَّ يَتِيمًا وَّ اَسِيرًا ۔ اِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ لِوَجْهِ اللّٰهِ لَا نُرِيدُ مِنْكُمْ جَزَآءً وَّ لَا شُكُورًا۔

اور وہ کھانا کھلاتے ہیں اس کی محبت کے ساتھ ساتھ غریب محتاج اور یتیم اور جنگ کے قیدی کو۔ ہم تمہیں صرف اللہ کی رضا کے لئے کھلاتے ہیں نہ تم سے جزا چاہتے ہیں اور نہ شکریہ۔ (سورہ الدھر ۷۶، آیت ۸،۹)

قُلْ لَّآ اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِى الْقُرْبٰى۔

یعنی کہہ دو اے نبیؐ! میں بجز اپنے اہلِ بیتؑ کی محبت کے تم سے اور کوئی اجر نہیں چاہتا۔ (سورۃ الشوریٰ ۴۲، آیت ۲۳)

اِنَّمَا يُرِيدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا۔

اللہ کا بس یہ ارادہ ہے کہ تم لوگوں سے ہر گناہ کو دور رکھے اے اس گھر والو! اور اللہ تمہیں پاک رکھے جو پاک رکھنے کا حق ہے۔ (سورۃ الاحزاب ۳۳، آیت ۳۳)

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ۔ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ۔

ہم نے تو آپ کو کثرت نسل عطا کی ہے تو آپ اپنے پروردگار کے لئے نماز پڑھتے رہیے اور قربانی کرتے رہیے، یقیناً آپ کا دشمن ہی بے اولاد ہوگا۔
(سورۃ الکوثر ۱۰۸، آیت ۱،۲،۳)

چند قرآنی آیات لکھنے سے یہ بتانا مقصود ہے کہ جو لوگ دینِ اسلام کو دل سے عزیز رکھتے ہیں ان کے نزدیک دنیاوی نقصانات کوئی حیثیت نہیں رکھتے اور نہ تکالیف ذہنی و جسمانی کوئی حیثیت رکھتی ہیں، وہ ہر حال میں





راضی برضا رہتے ہیں اور تکالیف و نقصانات کو بہ خوشی اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے لئے قبول کرتے ہیں۔ نبی آخرالزّمان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے خانوادے کے افرادِ محترم گھر لٹا سکتے ہیں، سر کٹا سکتے ہیں لیکن ظلم و جبر کے آگے سر نہیں جھکا سکتے وہ صبر و شکر، زہد و توکّل کی منازل سے گزرتے ہیں، جن کی زندہ و تابندہ مثال شہدا اور اسیرانِ کربلا ہیں:

حیاتِ جاوداں اسلام میں یوں ہی نہیں آئی
فدا کی ہیں بہت انمول جانیں آلِ عمراں نے

یہاں تاریخِ کربلا لکھنا مقصود نہیں کیونکہ یہ تمام واقعات و حادثات اور فیصلۂ قدرت میری زیرِ تصنیف کتاب ''شہیدِ اعظم، حسین علیہ السلام'' میں تفصیل سے احاطۂ تحریر میں آرہے ہیں۔ یہاں صرف ایک ذاتِ گرامی یعنی نبیؐ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی نواسی، علیؑ کی بیٹی ''حضرت زینب سلام اللہ علیہا'' کے حالاتِ زندگی نہایت اختصار سے لکھنا مقصود ہیں۔ لیکن امامِ مظلوم حضرت امام حسینؑ کے شہادت کے بعد شبِ عاشور کے واقعات لکھے بغیر چارہ نہیں کہ یہیں سے حضرت زینب سلام اللہ علیہا کے ایثار و قربانی کی داستان شروع ہوتی ہے۔

مندرجہ بالا آیاتِ مبارکہ کا تعلق ایمان وایقان اور ایثار و قربانی سے ہے جس کا عملی مظاہرہ میدانِ کربلا میں اہلِ بیتِ رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے پیش کیا۔ جان بچانے کے لئے انسان اپنا مال و دولت لٹا دیتا

ہے اور جان بچاتا ہے لیکن کربلا والوں نے اسلام کو بچانے کے لئے جانیں تک قربان کر کے ابدالآباد تک کے لئے لازوال مثال قائم کردی ہے۔

حادثۂ کربلا کے بعد حضرت زینبؑ نے کربلا سے کوفہ، کوفہ سے شام اور پھر شام سے مدینہ تک لٹے ہوئے قافلے کی ایسی رہبری فرمائی کہ شریکۃ الحسینؑ اور پیامبرِ انقلابِ حسینؑ کہلائیں۔

اہلِ بیتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کربلا میں تین شب و روز بھوکے پیاسے رہے، بہ کمالِ خلوص قربانیاں پیش کیں، اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائیں، فیصلہ شہداء کے خون سے لکھا گیا۔ یہی کربلا کی داستان ہے۔

تفصیل میری کتاب ''شہیدِ اعظم، حسین علیہ السلام'' میں ملاحظہ فرمائیے۔

علاّمہ اقبال فرماتے ہیں:

کشتگانِ خنجرِ تسلیم را
ہرزماں از غیب جانے دیگر است

جنہوں نے راہِ خدا میں اپنی جانیں قربان کیں انہیں
فنا نہیں، وہ ہر دور میں زندہ ہیں۔ (علاّمہ اقبالؒ)

دنیا میں ہر چیز ختم ہو جاتی ہے مگر خونِ شہادت کے قطروں کے لئے جو اپنے اندر حیاتِ الٰہیہ کی روح رکھتے ہیں کبھی فنا نہیں ہوتے۔ شہیدانِ کربلا کی یاد ہر سال منائی جاتی ہے اور تا قیامِ قیامت منائی جاتی رہے گی،





انشاء اللہ تعا[illegible] کسی زندہ قوم کی یہی نشانی ہے۔ جو قومیں بزرگوں کی یاد نہیں مناتیں اور تار[illegible] سے سبق حاصل نہیں کرتیں جغرافیہ انہیں بھلا دیتا ہے۔

تا[illegible] درس عبرت از گزشتگاں☆ است
برا[illegible] تہذیب و اخلاق آئندہ گان است

تاریخ [illegible] ہے! ماضی سے سبق سیکھنے کا ذریعہ اور آنے
والوں [illegible] تہذیب و اخلاق طور طریقے جاننے کا راستہ۔

اس مختصر سے ابتد[illegible] کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا نام لے کر احوال زینب سلام اللہ علیہا شروع ک[illegible] ہوں اور دعا گو ہوں:

میں لکھ[illegible] چاہتا ہوں مجھ کو رہنمائی دے
مرے خد[illegible] مجھے تھوڑی سی روشنائی دے

ماضی بعید و قریب [illegible] نشوروں اور اہلِ قلم حضرات نے نہایت ج
اور تحقیق کے بعد جو کچھ لکھا [illegible] ن کو نہایت سلیس اور آسان لفظوں می
اختصار کے ساتھ یکجا کردیا ہے تاکہ [illegible] ارئین مطالعہ کریں اور حقیقت ت
پہنچنے کی سعی فرمائیں۔ امید ہے اس [illegible] اب کو پڑھ کر ہماری معزز بہنیں ا
بیٹیاں عبرت حاصل کریں گی۔ اگر ہماری کچھ بہنوں اور بیٹیوں نے ہما

☆ وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ وَّمَثَلًا مِّنَ الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ
اور بے شک ہم نے تم لوگوں کی جانب کھلی ہوئی نشانیاں بھیجی ہیں اور مثالیں
ان لوگوں کی جو تمہارے پہلے گزر گئے اور نصیحت پرہیز گاروں کے لئے۔
(سورۃ النور ۲۴، آیت ۳۴)

اس خدمت سے متاثر ہوکر اپنی زندگی کو سیرتِ زینب سلام اللہ علیہا میں ڈھال لیا تو ہم سمجھیں گے کہ ہم اپنی کوشش میں کامیاب ہوئے۔ حق تو یہ ہے کہ خواتین کی فرمائش پر ہی یہ کتاب لکھی گئی ہے۔ خدائے بزرگ و برتر ہم سب کو صراطِ مستقیم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین یا الٰہی العٰلمین۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

احقر

سیّد علی اکبر رضوی عفی عنہ





# حضرت زینب سلام اللہ علیہا

آدمیّت کو ناز ہے جس پر
وہ تقدّس مآب ہے زینبؑ(۱)

جنابِ زینب صلواۃ اللہ علیہا ۵ جمادی الاوّل ۵ھ کو مدینہ منوّرہ
اپنے بھائی امام حسینؑ سے ایک سال بعد پیدا ہوئیں(۲)۔ ۷ھ میں صلحِ حد
ہوئی جس سے اسلام کی جڑ مضبوط ہوئی اور تکلیفوں کا زمانہ ختم ہوا۔
کی ولادت پر بنی ہاشم اور اصحابؓ نے حضورؐ کو مبارک باد پیش کی۔ پھ
کے کھِلنے سے پھلوں کی امید بندھی، پھل آئے لیکن پھلوں کے ساتھ
ستم ہوا، لکھنا چاہتا ہوں، خدا کرے وہ سب لکھ سکوں جو لکھنا چاہتا ہ
اور آپ پڑھ سکیں۔ آنکھیں اگر پُرنم ہوں تو گھبرائیے نہیں، آنسوؤں کا
دل کے بوجھ کو ہلکا کرتا ہے اور سکون نصیب ہوتا ہے۔ رونا اور ہنسنا فط
انسانی ہے(۳)۔ نو مولود روتا ہے تو اہلِ خانہ ہنستے ہیں ورنہ گھر والے رو

(۱) لفظ زینب دو کلموں سے مرکب ہے۔ زین اور اَب یعنی باپ کی زینت۔
(۲) بعض روایتوں کے مطابق سیّدہ کی ولادت ۶ھ میں ہوئی۔
(۳) وَاَنَّهٗ هُوَ اَضْحَكَ وَ اَبْكٰى
اور یہ کہ وہی ہے جس نے ہنسایا ہے اور رلایا ہے۔
(سورۃ النجم ۵۳، آیت ۴۳)

ہیں۔ نومولود بچّی حضرت امام حسنؑ اور حضرت امام حسینؑ سے چھوٹی لیکن امیرالمومنین علی مرتضیٰؑ کے گھر میں پہلی اور بڑی بیٹی اور سب کی چہیتی تھیں۔ آپ کی چھوٹی بہن کا نام زینبِ صغرا/اُمِّ کلثوم تھا۔

جناب سیّدہؑ نے شوہرِ نامدار حضرت علیؑ سے درخواست کی کہ نوزائیدہ بیٹی کا نام تجویز فرمائیں۔ حضرت علیؑ نے فرمایا کہ ''وہ اس کام میں جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر (جو اُن دِنوں سفر پر تھے) سبقت نہیں کرسکتے''۔ تین دن بعد جب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو خبر ہوئی، سیدھے بیٹی کے گھر تشریف لے گئے۔ بیٹی کو مبارک باد دی، رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم سے درخواست کی گئی کہ نومولود نواسی کے لئے نام تجویز فرمائیں۔ ختم المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے فرمایا، ''اِس کام میں اللہ تعالیٰ پر سبقت نہیں کرسکتا''۔ پس جبرئیلِ امین نازل ہوئے اور عرض کیا کہ ''پروردگارِ عالم آپ پر سلام بھیجنے کے بعد ارشاد☆ فرماتا ہے کہ بچّی کا نام 'زینبؑ' رکھاجائے''۔ پس نانا نے ''زینبؑ'' نام رکھا اور ساتویں دن

☆ برگزیدہ ہستیوں کا نام خدا کی طرف سے ہونا کوئی نئی بات نہیں، آیات قرآن پیش خدمت ہیں: نبشرك بغلامِ ن اسمهُ یحیٰ

یعنی خوشخبری دیتے ہیں ہم تجھ کو ایک لڑکے کی جس کا نام یحیٰ ہے۔

حضرت عیسیٰؑ کا نام یوں معین فرمایا کہ اسمه المسیحُ ابن مریم۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا نام اس طرح ظاہر کیا گیا یاتي من بعدی اسمهُ احمدُ۔ یعنی میرے بعد ایک نبی آئے گا جس کا نام احمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم ہوگا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے کچھ صحابہؓ کے نام خود بھی تبدیل کئے تھے۔





عقیقہ فرمایا۔ اس وقت مجھے سورۃ النجم ۵۳ کی آیت ۳، ۴ یاد آ رہی
پیشِ خدمت ہے:

وَمَا یَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰی۔ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی۔

آپ اپنی مرضی سے کچھ نہیں کہتے بلکہ جوکچھ کہتے ہیں وہ
کلامِ خداوندی ہوتا ہے۔ (سورۃ النجم ۵۳، آیت ۴،۳)

پیغمبرِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم جس قدر بیٹی سے محبت فرما
اس سے کہیں زیادہ نواسوں اور نواسیوں سے محبت فرماتے تھے۔
المثل ہے ''اولاد مثلِ بادام اور اولاد کی اولاد مثل مغزِ بادام ہوتی ہے''

## تعلیم وتربیّت

حضرت زینبؑ کی تعلیم و تربیّت اس گھرانے میں ہوئی جو
تربیت کا گہوارہ تھا آپ کے نانا شہرِ علم، بابا بابِ شہرِ علم اور ماں
جنّت۔ لڑکیوں کی تعلیم کا زیادہ ترتعلّق ماں سے ہوتا ہے اس لئے کہ
ہے کہ آپ کی تعلیم و تربیّت کی ذمّہ دار کافی حد تک جناب فاطمہ
سلام اللہ علیہا تھیں۔ جناب رازق الخیری اپنی کتاب ''سیّدہ کی بیٹی
تحریر فرماتے ہیں:

''ایثار و قربانی، فراست اور دانشمندی، استقامت
استقلال، صداقت اور جرأت تواضع اور مہمان نوازی، زہد

تقویٰ ، عبادت و ریاضت ، خلق و کرم ، سادگی و پاکیزگی ان تمام صفات کا بی بی زینب صلواۃ اللہ علیہا میں جمع ہو جانا نہ صرف اثر تھا ان کے بزرگوں☆ کے خون کا جو اُن کی رگوں میں دوڑ رہا تھا بلکہ فیض تھا اس ماحول اور صحبت کا جس میں انہوں نے آنکھ کھولی اور بچپن گزارا۔ سونے پر سہاگہ اس محترم اور مقدس ماں کی تربیت تھی جس نے غیروں تک کو جانوروں سے انسان ، پیتل سے سونا اور پتھر سے ہیرا بنا دیا''۔

ڈاکٹر عائشہ بنت الشاطی مصری اپنی کتاب ''بطلتہ الکربلا'' میں رقم طراز ہیں:

''زینب صلواۃ اللہ علیہا کی دادی فاطمہ بنت اسد ابن ہاشم ابن عبد مناف تھیں جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے چچا حضرت ابوطالب کی زوجہ تھیں ، یہ پہلی ہاشمی عورت تھیں جن کا عقد ہاشمی مرد سے ہوا اس طرح ہاشمی نسل چل نکلی۔ فاطمہ بنتِ اسد پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم پر ابتداء ہی میں ایمان لائیں اور اسلام قبول فرمایا۔

---

☆ رنگے بگیرند از ہم نشین
خدا گفت ''کونوا مع الصّادقین''
کیونکہ لوگ اپنے ہم نشین کے رنگ میں رنگے جاتے ہیں ،
خدانے فرمایاہے''رہو صادقین کے ساتھ''۔





آپ کا قبولِ اسلام قا بلِ تعریف ہے۔ آپ نے ا
وفات کے وقت پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کو وصیّت کی
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے ان کی وصیّت کو قبول فر
اور ان کی بڑی تعریفیں کیں۔ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم
سے اس قدر محبت فرماتے تھے کہ جب انھوں نے انتقال فر
تو پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے اپنی قمیض ان کو بطور ک
پہنائی اور ان کی قبر میں لیٹے۔ جب اصحابؓ نے اس کا س
پوچھا تو فرمایا ، چچا ابوطالب کے بعد میرے ساتھ ان
زیادہ نیکی کرنے والا کوئی نہ تھا۔ میں نے اپنی قمیض ان کو
لئے پہنائی تاکہ بہشت کے حُلّے ان کو پہنائے جائیں اور
کی قبر میں اس لئے لیٹا تاکہ ان پر مراحل قبر آسان
جائیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی ایک چچی یہ تھیں
کی یہ زرّیں خدمات تھیں اور ایک چچی اُم جمیل بنت حر
زوجۂ ابو لہب تھی ، جس کی قرآن مجیدنے سورۃ الھب
مذمت کی ہے۔ امّ جمیل اپنے سر پر خاردار لکڑیوں کے بوج
لاتی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے راستہ میں بچھا
اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کو بُرے الفاظ سے یاد ک

تھی۔ حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا کے پردادا عبدالمطلب ابنِ ہاشم امینِ کعبہ اور حاجیوں کے مہمان نواز اور پانی پلوانے والے تھے اور یہ میراث ان کو اپنے بزرگوں سے ملی تھی اور اللہ تعالیٰ نے ان کو ''ابرہہ'' کے شر سے جو کعبہ کو تباہ کرنے آیا تھا، محفوظ رکھا''۔(۱)

چنانچہ ختمی مرتبت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی نواسی مدینہ کی تمام خواتین کیلئے ہر ہر قدم پر نمونۂ عمل اور سب کے دل کا سرور اور آنکھوں کا نور ثابت ہوئیں۔ کیوں نہ ہوں کہ جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا نے انتہائی پاکیزہ اور ارفع ماحول میں زندگی گزاری ابتدائی۶/۷ سال کے بعد جناب امّ البنین والدۂ عبّاس علمدار اور جناب اسماء بنت عمیس جیسی بلند مرتبہ خواتین کے ساتھ رہنے کا موقع ملا۔ ان دونوں شخصیات نے اولادِ حضرت فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا کی اچھّی دیکھ بھال کی اور زیادہ سے زیادہ عزّت کی۔ یہی وہ گھرانہ تھا جس میں تعلیماتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا عملی مظاہرہ ہوا کرتا تھا۔ جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا کے ارشادات اور خطبات سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ ''آپ مختلف علوم یعنی قرآن و تفسیر، ادب وعلم کلام و بیان پر پوری طرح حاوی تھیں''۔(۲) جو نتیجہ تھا جنابِ امیرؑ کی تعلیم کا اور آپ کی حصولِ تعلیم کی صلاحیت کا۔ رازق الخیری تحریر

(۱) اقتباس از ''بطلۃ الکربلا''، ڈاکٹر عائشہ بنت الشاطی مصری، ص۱۹۔
(۲)سیدہ کی بیٹی : رازق الخیری





فرماتے ہیں:

''بی بی زینب صلواۃ اللہ علیہا بچپن ہی میں باعتبارِ علم و فضل مدینہ کی تمام لڑکیوں میں قابل ترین سمجھی جاتی تھیں۔ یہی وجہ تھی کہ ان کے گھر میں محلّے اور قبیلے کی لڑکیوں کا اکثر مجمع رہتا تھا۔ جو وقت گھر کے کاموں سے بچتا وہ تعلیم میں صرف کرتی تھیں۔ حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا کا سن رشد اس قدر اعلیٰ اور بہتر اور برتر تھا کہ مورّخین کے بیان کے مطابق اس وقت قریش میں اور بنی ہاشم کی خواتین میں بھی یہاں تک کہ عبدالمطلب کی اولاد کی تمام لڑکیوں میں ایک بھی ان جیسی نہ تھی''۔☆

خانہ داری کے مختلف شعبوں میں جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا مہ
رکھتی تھیں۔ اِن امور کی تعلیم آپ نے اپنی مادرِ گرامی سے حاصل
شادی سے قبل جب تک گھر میں رہیں گھر کا انتظام آپ کے سپرد ر
آپ بھائی بہنوں کے آرام و آسائش کا بے حد خیال رکھتی تھیں۔
کے بعد جب آپ اپنے شوہر کے گھر گئیں تو خانہ داری کے فرائض
انجام دہی میں آپ کو کوئی دقت محسوس نہیں ہوئی بلکہ آسانی اور عمدگی
ساتھ آپ نے گھر کا انتظام کیا مولانا رازق الخیری لکھتے ہیں:

''ان کی سلیقہ شعاری میں یہ عادت شامل تھی کہ وہ فضول

☆سیدہ کی بیٹی : رازق الخیری

اور بے کار کوئی چیز گھر میں نہ رکھتی تھیں۔ کھانا ضرورت کے مطابق تیار کرتیں اور وقت پر تیار کرتیں۔ جب تمام مرد یا بچّے کھانے سے فارغ ہو جاتے تب خود کھاتیں اور جو کھانا بچ جائے اٹھا کر نہ رکھتیں بلکہ کسی بھوکے کو کھلا دیتیں۔ کفایت شعاری اور نظم وضبط ان کے تمام کاموں میں جلوہ گر ہوتا۔ ضرورت سے زیادہ کوئی چیز خرچ نہ کرتیں ان کی خانہ داری میں غریبوں ، بے کسوں اور یتیموں کی مدد بھی شامل تھی جن کی امداد میں ہمیشہ فراخ حوصلگی سے کام لیتیں۔ اپنی محترم ماں کی طرح انہیں بھی اچھے کھانوں کا شوق نہ تھا جو کچھ میسّر آتا اس پر صبر و شکر کرتیں۔ حضرت عبداللہ بن جعفرِ طیار کے یہ الفاظ 'زینب صلواۃ اللہ علیہا بہترین گھر والی ہے' بتا رہے ہیں کہ سیدۂ کی بیٹی خانہ داری میں کس قدر ماہر تھیں''۔[۱]

یحییٰ مازنی مدینہ میں حضرت علیؑ کے پڑوس میں رہتے تھے ، ان کا بیان ہے کہ انہوں نے نہ کبھی حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا کا قد و قامت دیکھا اور نہ باہر آواز کی گونج سنی۔[۲]

ختمی مرتبت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا ۱۱ھ میں وصال ہوا۔ تقریباً تین ماہ بعد خاتونِ جنت بھی دنیا سے رخصت ہوگئیں۔ جنابِ زینب صلواۃ اللہ

(۱) سیدہ کی بیٹی : رازق الخیری
(۲) تفصیل کے لئے دائرۂ معارفِ اسلامیہ ، دانش گاہ پنجاب ، لاہور ، ج ۱۰ ، ص ۵۶۸ ملاحظہ فرمائیں۔





علیہا کا کیا حال ہوگا ، کوئی اس بچّی سے پوچھے جس کی ماں کا سایہ ۶/۷ سال کے سن میں اٹھ گیا ہو۔ معصوم کو اچانک طوفانِ حوادث نے گھیر لیا۔ دستِ اجل آپ کے باغِ حیات پر حملہ آور ہوا اور نخل ہائے حیات اُس کی زد میں آنے لگے۔ گلشنِ حیات پر یکے بعد دیگرے یلغارِ حوادث ہونے لگی اور مصائب و آلامِ عظیم خرمنِ ہستی پر یورش کرنے لگے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ زندگی کے باقی پچاس برسوں میں زینب صلواۃ اللہ علیہا کو رنج و مصائبِ بلیّات و حرمان نصیبی کے پہاڑوں کا سامنا کرنا پڑا لیکن جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا نے نہایت بے جگری سے سب کا مقابلہ کیا۔ واقعۂ کربلا کے وقت حضرت امام حسینؑ کا سن ۵۷ سال اور جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا کا سن چھپن سال رہا ہو گا۔ اس سلسلے میں ڈاکٹر عائشہ بنت الشاطی مصری ''بطلۃ الکربلا'' (کربلا کی شیر دل خاتون) میں تحریر فرماتی ہیں:

> ''مورخین لکھتے ہیں کہ زینب صلواۃ اللہ علیہا کی ولادت کے وقت کربلا کی المناک داستان اور اس مصیبت کی خبر جو اس بچّی کو اس واقعہ میں پڑنے والی تھی دہنِ نبوّت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی نکلی ہوئی پیشین گوئی کے ذریعہ مشتہر ہوگئی تھی''۔

کربلا کے حادثہ کی خبر کا واقع ہونے سے نیم قرن (پچاس سال) پہلے سے پیغمبرؐ کے خاندان میں چرچا تھا۔ احمد بن حنبل اپنی کتاب سنن (جلد اول ص ۸۵) میں نقل کرتے ہیں:

''جبرئیلؑ نے پیغمبرؐ کو حسینؑ کی شہادت سے آگاہ کیا تھا

اور ابن اثیر تاریخِ کامل میں روایت کرتے ہیں کہ پیغمبرؐ نے قتل گاہ حسینؑ کی ایک مٹھی خاک جس کو جبرئیلِ امین لائے تھے امّ المومنین حضرت امّ سلمہؓ کو دی اور فرمایا کہ جس وقت یہ خون میں بدل جائے سمجھ لینا کہ حسینؑ شہید ہوگئے۔ حضرت امّ سلمہؓ نے اس خاک کو ایک شیشہ میں محفوظ رکھا، جب عاشورہ محرم کو حسینؑ شہید کردئے گئے تو یہ خاک، خون میں تبدیل ہوگئی، جس سے خبرِ شہادت لوگوں میں مشہور ہوگئی''۔☆

## بچپن کا ایک عجیب وغریب خواب

سیّدہ زینب صلواۃ اللہ علیہا نے بچپن کے زمانہ ہی میں ایک عجیب و غریب خواب دیکھا۔ یہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی وفاتِ حسرت آیات کا آخری سال تھا۔ اُس وقت آپ صلواۃ اللہ علیہا کی عمر تقریباً چھ سال تھی، اپنے شفیق نانا جنابِ رسولؐ خدا کی خدمت میں اس طرح اپنا خواب بیان کیا:

''میں یکہ و تنہا بیابان میں ایک بلندمقام پر کھڑی تھی کہ یکا یک بلاخیز آندھی اٹھی، بہت تیز ہوا چلنے لگی، ہر طرف اس

☆ ڈاکٹر عائشہ بنت الشاطی مصری ''بطلۃ الکربلا'' ص۲۰،۲۱)





قدر گرد و غبار اٹھا کہ روزِ روشن شبِ تاریک میں بدل گیا۔ میرے قریب ایک درخت تھا، میں پناہ کی خاطر اس درخت کی طرف بڑھی اور اس سے لپٹ گئی، لیکن درخت جڑ سے اکھڑ گیا۔ میں نے پناہ کے لئے درخت کی ایک شاخ کو پکڑا لیکن وہ شاخ ٹوٹ گئی۔ میں نے دوسری شاخ کا سہارا لیا، لیکن وہ بھی ٹوٹ گئی۔ ایک دوشاخہ کی طرف بڑھی اور اس کی پناہ لی۔ وہ بھی ٹوٹ گیا۔ میں سرگرداں و پریشان و حیرت زدہ ہوکر اپنی جگہ خوفزدہ کھڑی تھی کہ میری آنکھ کھل گئی۔''

رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم اس پریشان خواب کو سن کر سخت مضط ہوئے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے چہرۂ اقدس کا رنگ اتر گیا، صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے اس خواب کی تعبیر اس طرح بیان فرمائی:

''وہ درخت جو جڑ سے اکھڑ گیا، وہ میں ہوں، گویا میری موت کا وقت قریب آن پہنچاہے۔ وہ شاخ جس کی تم نے پناہ لینا چاہی، تمہاری والدۂ گرامی ہیں، دوسری شاخ تمہارے والدِ بزرگوار ہیں۔ اس کے بعد جس دو شاخہ کی طرف تم بڑھیں، وہ تمہارے دونوں بھائی حسنؑ اور حسینؑ ہیں''۔

تعبیر خواب کے آخر میں فرمایا:

''یہ خواب آزمائشِ تقدیر میں تمہاری بزرگی و استقامت کا

مظہر ہے۔ تم اس آزمائش میں بہ طریقِ احسن پوری اترو گی۔ بعد کے مصائب میں تمہاری استقامت بہت بلند درجہ پر ہوگی"۔

واقعات مابعد سے مراد واقعۂ کربلا تھے۔

کہتے ہیں کہ ایک روز جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا قرآن مجید کی کچھ آیتیں پڑھ رہیں تھیں ان کی تفسیر اپنے پدرِ بزرگوار سے دریافت کی اور تفسیر فرماتے ہوئے ایسا ہوا کہ حضرت علیؑ نے کربلا کی المناک داستان کا اشارۃً تذکرہ فرمایا اور وہ بہت متعجّب ہوئے ، جب جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا نے جواب میں عرض کیا ، بابا جان! میں جانتی ہوں میری ماں نے مجھ کو اس واقعہ سے آگاہ کر دیا تھا تاکہ اس دن کی زندگی کے واسطے وہ مجھ کو تیار کر دیں ، حضرت علیؑ یہ جواب سن کر خاموش ہو گئے ، لیکن ان کا دل اپنی بیٹی کی محبت اور شفقت سے دھڑکنے لگا۔☆

☆ "بطلۃ الکربلا" ڈاکٹر عائشہ بنت الشاطی مصری،ص ۲۶)





# مصائب کی ابتداء

ثانیٔ زہرا صلواۃ اللہ علیہا کا سنِ مبارک ابھی چھ برس سے زیادہ ن ہوا تھا کہ یکے بعد دیگرے مصائب کی یورش شروع ہوگئی:

نانا کا وصال: ابھی صرف چھ سال بھی پورے نہیں ہوئے تھے ک حضرت ختمی مرتبت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم جیسے نازبردار نانا کے سا عاطفت سے محروم ہونا پڑا۔ زندگی کے چھٹے سال میں زینب صلواۃ اللہ علی کے نازک و معصوم دل کے لئے یہ پہلا داغ تھا۔

رحلت مادرِگرامی: نازبردار نانا کے غم میں زینب صلوات اللہ علی کے آنسو ابھی خشک بھی نہیں ہوئے تھے کہ فراق پدر سے بے چین ماں غیر فطری اسباب☆ نے بسترِ مرگ پر لٹا دیا۔ یعنی وہ مقدّس آغوش جس می زینب صلواۃ اللہ علیہا نے آنکھیں کھولیں زینب صلواۃ اللہ علیہا سے ہمیش

☆ حضرت فاطمہؑ اپنے پدر بزرگوار کی وفات کے بعد اپنی زندگی رنج وغم میں بسر کر تھیں۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ پیغمبرؐ کی بیٹی کا گھر غم کدہ بنا ہوا تھا۔ کسی مورخ نے نہیں لکھا حضرت فاطمہؑ اپنے باپ کے مرنے کے بعد کبھی ہنسی ہوں یا اپنی بیماری کے بستر کو سوا اس وقت کے جب وہ پیغمبرؐ کے مزار کی زیارت کو جاتی تھیں چھوڑا ہو۔ وہ باپ کی قبر قریب جاتی تھیں اور رو کر ان کی تربت پاک سے ایک مٹھی خاک اٹھاتی تھیں اور اس سونگھتی تھیں اور اپنی آنکھوں اور چہرہ پر لگاتی تھیں اور چیخ چیخ کر فرماتی تھیں:

(بقیہ اگلے صفحہ

ہمیشہ کے لئے علیحدہ ہوگئ… وہ الفتِ مادر میں ڈوبی ہوئی نگاہیں جو سایہ کی طرح زینب صلو… اللہ علیہاکے ساتھ ساتھ رہتی تھیں بے نور ہوگئیں۔ ماں کی اس … موت سے زینب صلواۃ اللہ علیہا کے دل پرکیا اثر ہوا ہوگا خدا بہتر جانتا ہے۔ دنیائے امکان کی سب سے زیادہ تاریک افتاد، سب سے زیادہ دردانگیز مصیبت اور سب سے زیادہ مثالی بدنصیبی اولاد کا سایۂ مادر سے محروم ہونا ہے۔ اولاد کی کمسنی اس درد کو اور جگر خراش بنادیتی ہے اور پھر لڑکی کو جو مخصوص وابستگی و خصوصیت اور محبت ماں سے ہوتی ہے وہ نہ کسی تشریح کی محتاج ہے اور نہ کسی تفصیل کی۔ اس طرح زمانۂ خورد سالی ہی میں اس قدر مصائب حملہ آور ہوئے جو قلبِ نازنین کی شکستگی کا باعث بنے۔ تاہم کم سن بچّی نے ان تمام آلام و مصائب کو برداشت کیا۔ ان نامساعد حالات سے زینبؑ علیا اس قدر مانوس ہوئیں کہ

(پچھلے صفحہ کا بقیہ)

ماذاعلی من شم تربت احمد ان لا لو یشمَ مدی الزمان غوالیا

اس کے لئے جس نے جناب احمدؐ کی قبر کو سونگھا ہے کیا پروا ہے اگر وہ اپنی تمام عمر میں اچھی خوشبو نہ سونگھے

صُبَّتْ عَلَیَّ مَصَائِبٌ لَوْ اَنَّھَا صُبَّتْ عَلَی الْاَیَّامِ صِرْنَ لَیَالِیَا۔

مجھ پر وہ مصیبتیں ڈالی گئیں ہیں جو اگر دنوں پر نازل کی جاتی تو راتوں کی طرح سیاہ ہو جاتے۔

جناب فاطمہ زہراؑ کی گریہ و زاری ضرب المثل ہوگئی اور وہ پانچ رونے والوں میں سے جن کا نام تاریخ میں درج ہے "حضرت آدمؑ، حضرت نوحؑ، حضرت یعقوبؑ، حضرت یحیٰؑ اور حضرت فاطمہؑ" ایک شمار کی جاتی ہیں۔ ان کے بعدان کے پوتے زین العابدین کے نام کا بھی اس فہرست میں اضافہ ہوا۔ (ماخوذاز ڈاکٹر عائشہ شطی مصری، ص ۱۲۰، ۱۲۱۔)





آخرکار "امّ المصائب" قرار پائیں۔ رسول زادی صلواۃ اللہ علیہا نے اپنے آپ کو ایک نہایت درد ناک مصیبت کے لئے آمادہ کرلیا یعنی کربلا میں عاشور کی خوفناک گھڑیوں اور اس کے بعد کے مصائب کی شدّت کا مقابلہ کرنے کی خاطر زینب صلواۃ اللہ علیہا کا حوصلہ بلند ہوگیا۔ ان تمام کثرت آلام کو اس قدر تحمل سے برداشت کیا جس کی مثال تاریخ میں نہیں ملتی یہ مصائب اتنی شدید نوعیت کے حامل تھے کہ اگر پہاڑ پر پڑتے تو ریز ریزہ ہو جاتا۔

## ثانیٔ زہراؑ کے رموزِ عظمت

سیّدہ زینب صلواۃ اللہ علیہا کی شان اور مقامِ بلند کا یہ عالم ہے کہ امتِ رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم میں کسی شخص سے آپ کی تشبیہ نہیں دی جاسکتی، یہ بات صرف ثانیٔ زہراصلواۃ اللہ علیہا ہی کے ساتھ خصوصیت نہیں رکھتی بلکہ آلِ رسولِ خدا سب کے سب اسی شان و مقام کے مالک ہیں۔ اس کے برعکس قطعی طور پر یہ بات صحیح وحتمی ہے کہ امتِ مرحوم کے تمام افراد میں کسی کا بھی ان ذواتِ مقدسہ کے ساتھ مقابلہ ممکن نہیں۔ جناب زینبؑ کی شخصیت و کردار کی تعمیر و ترقی اور تشکیل میں نہ صرف پنجتنؑ کی شخصیت اور ان کی تربیت وتعلیم کو دخل ہے بلکہ ان واقعات کا بھی ہاتھ ہے جو جناب زینبؑ پر بچپن سے جوانی تک رو

ہوئے۔ مثلاً ان کی پیدائش سے ۷/۸ برس تک حضور صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلّم کی زندگی میں ان کے گھر والوں اور ان کی عزّت ، وقار اور محبت تمام خاص و عام کرتے تھے لیکن حضورؐ کی آنکھ بند ہوتے ہی والدہ اور والدِ محترم حالات سے مجبور ہو کر گوشۂ تنہائی میں چلے گئے لیکن ایک بار پھر عروج ہوا جب حضرت علیؑ خلیفۂ وقت ہوئے۔ لیکن حضرت علیؑ کی شہادت کے بعد مصائب کا دور پھر شروع ہوگیا۔ اسی لئے جناب امیرالمومنینؑ نے ''نہج البلاغہ'' میں ارشاد فرمایا:

لاقیاس بآل محمد صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلّم من ھذہ الامۃ احدً

یعنی اس امّت کے کسی فرد کا مقام آلِ محمدؐ پر قیاس نہیں ہوسکتا۔

ان حالات میں اگر زینبؑ علیا کی شان کا موازنہ کرنا ہی ہو تو ایسے حضرات سے کرنا چاہئے جو ویسی شان کے مالک ہوں۔ سیّدہ زینب سلام اللہ علیہا ایک عظیم اور بے مثال بی بی تھیں۔

اس سلسلے میں ڈاکٹر عائشہ بنت الشاطی مصری اپنی کتاب ''بطلۃ الکربلا'' میں تحریر فرماتی ہیں کہ:

''زینبؑ لطف اور مہربانی میں اپنی ماں کی طرح اور علم و پرہیزگاری میں اپنے باپ کی مانند ہیں۔ بعض روایات کے مطابق ان کی ایک علمی انجمن تھی جس میں خواتین ان کے پاس احکام دین سیکھنے جایا کرتی تھیں۔ ان نمایاں اوصاف نے





جو ان کے زمانہ کی کسی عورت میں بیک وقت نہیں پائے جاتے تھے زینب صلوات اللہ علیہا کو دوسروں پر ممتاز کر دیا تھا۔ اسی لئے ان کو ''عقیلۂ بنی ہاشم'' کہتے تھے اور ان سے لوگ علم و حدیث حاصل کیا کرتے تھے۔ ابن عباسؓ ان سے حدیث نقل فرماتے اور یہ کہتے تھے ''ہماری عقیلہ زینب صلوات اللہ علیہا دخترِ علیؑ نے یہ حدیث بیان کی اور یہ لقب ان پر ایسا منطبق ہوا کہ وہ 'عقیلہ' کے نام سے مشہور ہوگئیں'' اور ان کی اولاد اس لقب سے مشہور ہوکر (بنی عقیلہ) کہلاتی تھی''۔

## بھائیوں کا بہن سے مشورہ

جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا بھائیوں سے ۶/۵ سال چھوٹی تھیں صلاحیت و خوش نظمی کا یہ عالم تھا کہ بڑے بھائی بھی اہم معاملات بہن کے مشورے کو اہمیت دیتے تھے۔ خاتونِ جنّت کے انتقال کے بع کے امور نہایت خوش اسلوبی سے جناب فضّہ نوبیہ☆ کی مدد سے چلاتی ر سچ تو یہ ہے کہ ماں کے بعد ان کی قائم مقام و جانشین اور ان کی ح

☆فضّہ نوبیہ کہنے کو تو خاتونِ جنّت کی خادمہ تھیں لیکن حقیقت میں انہیں خاندان کے آ کا رتبہ حاصل تھا۔ مشرقی افریقہ میں سرخ پہاڑوں کا ایک وسیع و عریض سلسلہ ہے کے دامن میں 'نوب' واقع ہے۔ جناب فضّہ کا یہی آبائی وطن تھا۔ اسی واسطہ سے آ نوبیہ کہلائیں۔ آپ مدینہ کب پہنچیں روایات میں اختلاف ہے۔ عام طور پر کہا جاتا ہجرت کے دوسرے یا تیسرے سال مدینہ میں ورود ہوا۔

کی حامل ثابت ہوئیں۔ بھائی یعنی امام حسنؑ اور امام حسینؑ گو سن و سال میں بڑے تھے لیکن بہن کی از حد توقیر کرتے تھے۔ وہ اپنے گھر میں بھائیوں سے چھوٹی ہونے کے باوجود بڑی اہمیت کی حامل رہیں۔ جوں جوں ان کی عمر بڑھتی گئی اس خاندان میں ان کی مرکزیت میں روز بروز اضافہ ہوتا گیا۔ حتیٰ کہ دونوں بھائی اپنے تمام خاندانی معاملات میں بہن سے مشاورت کے بغیر کوئی قدم نہیں اٹھاتے تھے۔ یہاں تک کہ امام حسینؑ نے یزید کی بیعت اور مدینہ سے مکّہ اور مکّہ سے عراق ہجرت کرنے کے سلسلے میں بھی بہن سے رائے لی۔ خود راہِ کربلا اور میدان کربلا میں ہر ہر قدم پر بھائی کی بہن سے مشورت کے بے شمار واقعات تاریخ میں ملتے ہیں ۔

والدِ محترم (حضرت علیؑ) نے بھی بیٹی کی پرورش میں خصوصی دلچسپی لی اور نہایت شفقت و محبت سے تربیّت کے مراحل طے کرائے۔ کیوں نہ ہو علیؑ مرتضیٰ نے دیکھا تھا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے اپنی بیٹی (خاتونِ جنّت) کی کس شفقت و محبت سے پرورش کی تھی! حضرت علیؑ کی اپنی بیٹی کی پرورش میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا پرتو جلوہ گر تھا۔

بچپن کی تربیّت کے نشانات پتّھر پر لکیر کے مانند ہوتے ہیں جو زندگی کے آخری ایام تک نمایاں رہتے ہیں۔ اسی لئے کہا گیا ہے:

اَلعِلْمُ فِي الصَّغَرِ کَا النَّقْشِ فِی الْحَجَرِ
بچپن کی تربیت پتّھر پر لکیر کے مانند ہوتی ہے۔
(حدیث رسولؐ)





اسی تعلیم تربیّت کا مظاہرہ حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا نے تمام
کیا۔ والدین کا گھر ہو، شوہر کا گھر ہو، مدینہ ہو، مکّہ ہو، کربلا ہو، ک
ہو، شام کا بازار ہو یا دربارِ شام ہو، کہیں بھی آپ کے پائے ثبات
کبھی بھی لغزش پیدا نہیں ہوئی اور آپ ہر حال میں راضی بہ رضا رہیں۔ د
شام میں بھی تمام تر آلام و مصائب کے باوجود پرسکون اور پُر وقار رہیں۔

فقر ، فخر است اگر فارغ از عالم باشد
انکه از خویش گزر کرد، چه اش غم باشد
فقر باعث عزت ہے چاہے مال دنیا میں ایک تنکا بھی نہ ہو
اور جس نے اپنے آپ کو راہِ حق میں قربان کر دیا اسے کیا غم۔
(امام خمینیؒ)

خاتونِ جنّت کی رحلت کے بعد حضرت علیؑ نے جنابِ امّ البنین
جناب اسماء بنت عمیسؓ خشعمیہ جیسی صاحبِ کردار اور عالی مرتبت خوا
سے عقد کیا☆ ان محترم خواتین نے بھی حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا پر
اولاد سے زیادہ توجّہ دی کیونکہ انہیں معلوم تھا کہ حضرت علیؑ اور ختمی مرت
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم کس قدر حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا سے مح
کرتے تھے۔ علیؑ و فاطمہؑ کی اولاد ہی کو فرزندانِ نبی اکرم صلی اللہ علی
آلہ وسلّم کہا جاتا ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا کوئی بیٹا حیات نہ
رہا۔ تین بیٹے پیدا ہوئے لیکن کم سنی میں ہی مالک حقیقی سے جاملے۔

☆ ان خواتین کی تفصیل کیلئے ملاحظہ فرمائیں "شہیدِ اعظم، حسین علیہ السلام" مصنف۔ سید علی اکبر رض

# زینب سلام اللہ علیہا کا جناب عبداللہ سے عقد

لڑکیاں والدین کے گھر میں کسی کی امانت ہوتی ہیں شوہر کا گھ کا اپنا گھر ہوتا ہے اور اس گھر کی وارث ہوتی ہیں۔ جناب زینب اللہ علیہا کی شادی کا وقت آیا، رشتے آنے شروع ہوئے۔ ثانیٔ زہرا اللہ علیہا کے خواستگاروں میں ایک عبداللہ بن جعفر طیارؓ بھی تھے۔ ع بن جعفر طیارؓ حضرت علیؑ کے خانۂ اقدس میں آمد و رفت رکھتے تھے آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے بعد☆ حضرت علیؑ ان کے کفیل عبداللہ اور ان کے دوسرے بھائی جناب امیرؑ کی تربیت میں تھے او کے کردار اور اخلاق سے بخوبی واقف تھے۔ بنی ہاشم اور قریش باوجاہت شریف زادوں کا ایک گروہ حضرت زینبؑ سے عقد کر خواستگار تھا لیکن عقیلۂ بنی ہاشم اور آلِ محمّد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے شگفتہ پھول کے لئے حضرت عبداللہ بن جعفر طیارؓ سب سے زیادہ مو قرار پائے۔

پس جناب عبداللہ نے ایک قاصد کے ذریعے حضرت علیؑ کی خد میں درخواست پیش کی۔ حضرت علیؑ نے اس بات کو بہت پسند فرمایا باقی تمام درخواستیں مسترد کر کے اپنے بڑے بھائی اور رسول اللہ صلی

☆ حضرت جعفر طیارؓ کی شہادت کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے ان کی او اپنی کفالت میں لے لیا تھا۔

علیہ وآلہ وسلّم کے چچیرے بھائی حضرت جعفر طیارؓ کے فرزند عبداللہ کو دامادی کا شرف بخشا۔☆

شادی میں وہی سامان کیا گیا جو جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا کی ماں کے ہاں تھا۔ وہی جہیز دیا گیا جیسا ماں کو ملا تھا۔ مہر بھی وہی رکھا جو مہر فاطمہ سلام اللہ علیہا تھا (مہرِ فاطمی مبلغ پانچ سو درہم)۔ گویا عقد زینب سلام اللہ علیہا میں حضرت علیؑ نے آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی تاسّی کی۔ خیال کیا جاتا ہے کہ یہ رشتہ ۱۶ھ میں طے پایا۔

## جناب عبداللہ کی اولاد

جناب عبداللہ کی جناب زینبؑ سے پانچ اولاد ہوئی تھیں۔ چار بیٹے علی، عون، محمّد، عبّاس اور ایک بیٹی امِّ کلثوم۔ عون اور محمّد حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا کے ساتھ کربلا میں موجود تھے یکے بعد دیگرے مرتبۂ شہادت پر فائز ہوئے۔ دونوں صاحبزادے کم سن تھے ان کی عمریں نو اور دس سال کی تھیں۔ بہن کا بھائی پر دو بیٹوں کو قربان کرنا تاریخ کی نادر و نایاب مثال ہے۔

پسرانِ عبداللہ، عون و محمّد کی نسل آگے نہ چل سکی کیونکہ دونوں

☆ حضرت علیؑ پیغمبر اسلام کی زبانِ مبارک سے وہ جملہ سن چکے تھے جو آنحضرت نے علیؑ و جعفرؓ کی اولاد کی بابت فرمایا تھا "بنا تنا بنینا و بنونا بنا تنا" یعنی ہماری بیٹیاں ہمارے بیٹوں کیلئے اور ہمارے بیٹے ہماری بیٹیوں کیلئے ہیں' چنانچہ جناب زینب بنت علیؑ کا عقد عبداللہ بن جعفر طیارؓ سے اور زینب صغریٰ یعنی اُمّ کلثوم کا عقد عون بن جعفر طیارؓ سے ہوا۔





پسرانِ عبداللہ میدان کربلا میں شہید ہوئے، لہٰذا حضرت عبداللہ کی اولاد سے حضرت جعفر کی نسل پھیلی۔

بقول شیخ محمّد عبّاس قمی عبداللہ کے مختلف بیویوں سے بیس فرزند علی، عون، اکبر، محمّد، عبّاس، امِّ کلثوم ان پانچوں کی والدۂ گرامی جناب بنت علیؑ تھیں۔ جناب علی بن عبداللہ کی اولاد باقی رہی اور زینبی کہلائی(

## عبداللہ بن جعفر طیّار

جیسا کہ پہلے لکھا جا چکا ہے جناب عبداللہ حضرت زینب سلام علیہا کے شوہر حضرت جعفر طیّارؓ کے بیٹے تھے۔ حضرت جعفر طیّارؓ نے کے پانچویں سال حبشہ ہجرت کی تھی اور حبشہ کے بادشاہ سے ختمی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی رسالت اور اسلامی عقائد بیان فرمائے تھے نہایت خوبصورتی سے آیاتِ قرآنی سنائی تھیں۔(۲) جس کے بعد ہی حبشہ

(۱) دائرہ معارف اسلامیہ، دانشگاہ پنجاب، ص ۱۹۶۸ء۔ ۵۷۰، جلد ۱۰۔

(۲) حبشہ میں مسلمان مہاجرین نے جعفرؓ ابن ابی طالب کو اپنا رہنما بنایا اور بادشاہِ حبش دربار میں نمائندگی کے لئے روانہ کیا۔ جعفرؓ ابن ابی طالب نے ملکی حالات کا جائزہ پیش اور فرمایا، "ہماری حالتِ زار پر رحم فرما کر اللہ تعالیٰ نے ایک نبی بھیجا۔ اس رسولؐ نے خدا کی عبادت سکھائی۔ سچائی اور نیکی کی طرف بلایا اور بتوں سے نفرت دلائی"۔ بادشا سوال کیا، "کیا تمھارے رسولؐ نے کوئی ایسا کلام سنایا جوان پر نازل ہوا ہو"؟۔ حضرت نے قرآن مجید سورۂ مریم کی تلاوت کی اور ایک سے لے کر چالیسویں آیت تک بادشاہ سنتا رہا اور متاثر ہوتا رہا۔ آخر ش وہ اس نتیجے پر پہنچا کہ اسلام بھی عیسائیت کوئی مذہب ہے۔ بادشاہ نے مشرکینِ مکّہ کی درخواست رَد کردی اور مسلمانوں کو حبش رہنے کی اجازت دے دی۔

مزید تفصیل تاریخ اسلام کا سفر حصّہ اول میں دیکھی جاسکتی ہے۔

شاہ نے مہاجرینِ مکّہ کو وہاں قیام اور ذریعۂ معاش کے حصول کی
زت دی تھی۔ ساتھ ہی یہ بھی کہا تھا کہ تم لوگ اس زمین پر امن میں
اور جو تمہاری برائی کرے گا وہ سختی میں مبتلا ہوگا، پھر جو تمہیں بُرا بھلا
ے گا وہ نقصان اٹھائے گا۔ یہ بات اس نے تین بار دہرائی۔ حبشہ میں دس
ہ قیام کے دوران جعفر بن ابی طالب کے تین فرزند تولّد ہوئے عبداللہ،
ن اور محمّد، ان میں سب سے بڑے بیٹے عبداللہ تھے۔☆

## حضرت جعفر طیارؓ

جنگ موتہ میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے حضرت جعفر کو
ب سالار مقرر فرمایا تھا، جناب زید بن حارثہؓ شہید ہوئے تو پرچم اسلام
فر بن ابی طالبؓ نے سنبھالا، وہ پرچم لہراتے ہوئے لڑتے رہے،
ں تک کہ دشمن نے ان کا داہنا ہاتھ کاٹ دیا تو پرچم بائیں ہاتھ میں
بھالا، وہ بھی کاٹ دیا گیا، اب دونوں بازوؤں میں پرچم کو سینہ سے
کر تھاما اور اسی حالت میں شہید ہوگئے۔ اس وقت آپ کی عمر ۳۳ سال
ں۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں جنّت میں دو بازو عطا فرمائے اور آنحضور صلی
ہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے "طیار" کا لقب عطا فرمایا۔ یہاں حضرت جعفر طیارؓ کی
صل حالاتِ زندگی لکھنا مقصود نہیں صرف واقعات کے تسلسل کو برقرار

☆ حبشہ میں قیام کے دوران حضرت جعفر کا حبشہ کے بادشاہ نجاشی پر اتنا اثر ہو گیا کہ
ب اس کے یہاں بچّہ پیدا ہوا تو عبداللہ کے نام پر اس نے بھی اپنے بیٹے کا نام
بداللہ" رکھا اور اسماء بنت عمیسؓ کی تربیت میں دیا۔





رکھنے کے لئے مختصراً ذکر کیا گیا ہے۔
حضرت جعفر طیّار کی زندگی کے مفصّل حالات "تاریخِ اسلام کا سفر" (حصہ اوّل) میں ملاحظہ فرمائیے۔
جناب عبداللہ جناب اسماء بنت عمیسؓ خشعمیہ زوجہ جعفر طیّارؓ کے بطن سے حبشہ میں پیدا ہوئے تھے۔ حضرت جعفر طیّارؓ کی شہادت کے بعد جناب اسماء بنت عمیسؓ خلیفۂ اوّل حضرت ابوبکرؓ کے عقد میں آئیں۔ حضرت ابوبکرؓ کے انتقال کے بعد آپ حضرت علیؑ کے عقد میں آئیں اور اپنے ساتھ محمّد بن ابی بکرؓ اور ایک بچّی امّ کلثوم(۱) کو ساتھ لائیں۔ دونوں بچوں کی پرورش حضرت علیؑ کے گھر میں ہوئی، اسی گھر میں پلے بڑھے اور جوان ہوئے۔ حضرت علیؑ نے اپنی خلافت کے دور میں حضرت محمّد بن ابی بکرؓ کو مصر کا گورنر مقرر کیا تھا جن کو امیرِ شام کے حامی عمرو بن عاص اور معاویہ بن حدیج کندی نے مردہ گدھے کی کھال میں سی کر نذرِ آتش کر دیا تھا۔ اس حادثہ سے قبل محمّد بن ابی بکرؓ نے جنگِ جمل میں حضرت علیؑ کی طرف سے بھرپور حصّہ لیا تھا۔(۲)
مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جناب عبداللہ بن جعفر طیّارؓ کی زندگی کے

(۱) انہیں ام کلثوم جو حضرت ابوبکرؓ کی بیٹی حضرت علیؑ کی ربیبہ (لے پالک) تھیں، بعض روائتوں کے مطابق حضرت عمرؓ سے نکاح ہوا جس کا چرچا کچھ روایتوں نے غلط انداز میں پیش کیا۔ (واللہ الاعلم بالصواب)
(۲) تفصیل کے لئے ملاحظہ فرمائیں "تاریخ اسلام کا سفر" (حصّہ دوم) تصنیف: سیدعلی اکبر رضوی۔

حالات بھی اختصار سے لکھے جائیں تاکہ قارئین کے ذہن میں تمام واقعات مستحضر ہو جائیں اور وقتِ ضرورت آنکھوں کے سامنے پھرتے رہیں۔

عبداللہ بن جعفر طیّار بن ابی طالب ، حضرت علیؑ کے بھتیجے تھے۔ جناب عبداللہ کے پدرِ بزرگوار یعنی جناب جعفرطیّارؓ اعلانِ نبوّت کے بعد ابتداء ہی میں مشرّف بہ ایمان ہوگئے تھے۔ جناب عبداللہ کی والدہ کا نام اسماء بنت عمیسؓ خشعمیہ تھا۔ مہاجرین جب حبشہ سے واپس ہوئے تو جناب جعفرطیارؓ شریک حیات اور بیٹوں کے ساتھ مدینہ واپس آگئے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم آپ کی آمد سے بہت خوش ہوئے تھے۔

محمّد بن ابی بکرؓ حضرت ابوبکرؓ کے بیٹے تھے اس طرح آپ والدہ کی طرف سے عبداللہ بن جعفر طیّارؓ کے بھائی ہوئے۔ حضرت علیؑ ، محمّد بن ابی بکرؓ پر بہت اعتماد کرتے تھے۔ محمّد بن ابی بکرؓ نے بھی پوری طرح حقِ وفا ادا کیا۔ تفصیل ''تاریخِ اسلام کا سفر'' (حصہ دوم) میں ملاحظہ فرمایئے۔

جناب عبداللہ اپنی سخاوت کی وجہ سے بہت مشہور تھے اور ان کا اعزازی لقب ''بحرالجود'' یعنی سخاوت کا سمندر تھا آپ کا شمار مدینہ کی بہت بڑی مالدار شخصیات میں ہوتا تھا ، آپ کی دولت مندی پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی دعا کا نتیجہ تھی۔ جس وقت آپ کے پدرِ بزرگوار حضرت جعفر طیارؓ شہید ہوگئے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے ان کے





فرزندوں کے سر پر دستِ شفقت رکھ کر اظہارِ لطف و کرم اور ان کے حق میں فرمایا، ''عبداللہ صورت اور سیرت میں میرے مشابہ ہے''۔(۱) پھر سیدھا ہاتھ پکڑ کر دعا دی:

اللّٰھم اخلف جعفر فی اھلہ و بارك لعبداللّٰه فی صفقة یمینه۔

خدا وندا! خلف جعفر کو نیک اولاد عطا فرما اور عبداللہ کو بیع اور معاملاتِ تجارت میں برکت عنایت فرما۔

اور یہ بھی فرمایا: انا ولیُھم فی الدّنیا و الاٰخرہ

یعنی میں دنیا و آخرت دونوں جگہ ان کا ولی ہوں (۲)

ختم المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی دعا کا اثر ہوا ، جناب عبداللہ نہ صرف بہت مالدار ہوگئے بلکہ شہرت کے اعتبار سے آپ کی سخاوت بھی ضرب المثل بن گئی۔

جناب عبداللہ نے اموی حکومتی معاملات میں گو براہِ راست دلچسپی نہیں لی لیکن بے تعلّق بھی نہیں رہے۔ شام میں قیام اور جائداد اور رہائش

(۱) ابنِ حجر انہیں شبیہِ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم بتاتے ہیں اور ان کے لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا یہ قول تحریر کرتے ہیں:

وَاَمَّا عَبدُاللّٰهِ فَیَشبَهُ خُلُقِی وَ خَلقِی

عبداللہ اخلاق و صفات میں بالکل میری شبیہہ ہے

(الاصابہ ، جلد ۳ ، ص ۴۹)

(۲) الاصابہ ، ابن حجر جلد ۳ ، ص ۴۹ ، ماخوذ از بطلة الکربلا ، ڈاکٹر عائشہ بنت الشاطی مصری، ص ۴۰۔

کا حصول بھی اس کا ثبوت ہے۔ حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ کے دور میں منصب دار بھی تھے۔ جناب ابوعبیدہ جراح کی مصر والی مہم میں ان کا نام بطور نائب افسر ملتاہے۔ رومی حملہ کے وقت وہ لشکرِ اسلامی میں شامل تھے۔ حضرت علیؑ کے دور میں جنگِ صفّین میں جناب عبداللہ فوج کے کمان دار نظر آتے ہیں۔ ان کی شجاعت و جرأت کا یہ عالم تھا کہ انہیں موت کی پروانہ تھی۔ لہٰذا امیرالمومنینؑ اکثر مواقع پر انہیں سپہ سالاری لشکر کے منصب پر فائز کرتے تھے۔ اس بات میں کسی شک و شبہ کی کوئی گنجائش نہیں کہ امیرالمومنینؑ کی شہادت کے بعد بھی حضرت عبدا للہ حضرت امام حسنؑ اور حضرت امام حسینؑ کے ہر طرح اطاعت گزار رہے۔ حضرت امام حسینؑ سے ان کی اطاعت و ارادت کا معیار ذیل کے واقعہ سے ظاہر ہوتا ہے:

"جب جناب عبداللہ کے صاحبزادوں عون اور محمد کی شہادت کی خبر جناب عبداللہ کو مدینہ میں ملی تو انہوں نے اپنے صاحبزادوں کے لئے مجلسِ عزا منعقد نہ کی بلکہ صرف عزائے امام حسینؑ کے لئے صفِ ماتم بچھائی۔ کہتے تھے کہ میرے بیٹوں کا الیہ مجھ پر آسان وسہل ہے کیونکہ انہوں نے میرے بھائی اور دیگر مجاہدوں کے ہمراہ جہاد و فداکاری کو اختیار کیا اور درجۂ شہادت پر فائز ہوئے۔ اگرچہ میں خود نصرتِ حسینؑ کے لئے موجود نہ تھا، اللہ تعالیٰ کا شکر گزار ہوں کہ میرے فرزندوں نے





یہ سعادت حاصل کی"۔

## حضرت عبداللہ کی کربلا میں عدم موجودگی کی وجہ

امام حسینؑ کے ساتھ حضرت عبداللہ کی اس قدر محبت و عقیدت ک
باوجود واقعۂ کربلا میں عدم موجودگی کی کئی وجوہ بیان کی جاتی ہیں تاہم ا
کی عدم موجودگی میں کسی طرح کی بے ارادتی کا کوئی پہلو نظر نہیں آتا
روایت میں آتاہے کہ وہ اس زمانہ میں تقریباً نابینا ہو چکے تھے ا
صعوبات سفر یا جنگ میں شرکت کے قابل نہ تھے۔

تاریخ کے مطالعے سے پتہ چلتاہے کہ جب امام حسینؑ نے عز
سفر کیا تو سیّدہ زینب صلواۃ اللہ علیہا جناب عبداللہ کے پاس آئیں اور ا
سے اپنے بھائی کے ساتھ شریک سفر ہونے کی اجازت طلب کی اور اپ
شوہرِ نامدار سے کہا:

"اے میرے سرتاج! کیا آپ مجھے اجازت دیتے ہیں کہ میں اپنے بھائی کے ساتھ شریک سفرہوجاؤں؟"

عبداللہ:

"اے میری پاکباز رفیقۂ حیات! اگر مجھے یہ ناگہانی مرض لاحق نہ ہوتا تو میں بھی اپنے آقا کے ہمراہ جاتا اور ان کی خدمت میں رہنے کا شرف حاصل کرتا۔"

اس کے بعد جنابِ زینب صلواۃ اللہ علیہا سے ایسا جملہ کہا جو نہ فقط عبداللہؓ کی عظمت و جلالت کا ترجمان تھا بلکہ حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا کی امیدوں کی تکمیل کا سبب بھی تھا۔ عبداللہ نے کہا کہ:

''کیا آپ اس بات سے اتفاق کریں گی کہ ہماری آنکھوں کی ٹھنڈک اور دلوں کے سہارے بیٹے محمّد اور عون بھی اپنے ماموں کی خدمت میں اس سفر کے شریک بنیں؟''۔

عبداللہ کا یہ جملہ درحقیقت سیّدہ زینب صلواۃ اللہ علیہا کے دل کی آواز تھی۔ چنانچہ آپ نے اس پیشکش کو اپنی سب سے بڑی خوشی قرار دیتے ہوئے قبول فرمایا۔

سیّدہ زینبؑ اپنے با معرفت اور جلیل القدر شوہر سے رخصت ہو کر اپنے دونوں نورِ نظر عون اور محمّد کے ساتھ امام حسینؑ کی خدمت میں حاضر ہوگئیں۔☆

جناب عبداللہ کو یقین کامل تھا کہ حضرت امام حسینؑ مکّہ سے عازمِ سفر ہونگے۔ لیکن جب اہلِ مدینہ کو بھی علم ہوا تو آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور امامؑ کو سفر سے روکنے کی کوشش کی اور امامؑ کی خدمت میں خط لکھا:

☆ ''زینب زینب ہے''، مولف م۔صادق۔





## حضرت عبداللہ کا خط حضرت امام حسینؑ کے نام

''میں آپ کو خدا کی قسم دیتا ہوں کہ مکّہ سے نہ جائیے، آپ نے جو ارادہ کیا ہے مجھے اس سے تشویش ہے ڈرتا ہوں کہ آپؑ اور آپ کے اہلِ بیتؑ کو تہہ تیغ نہ کر دیا جائے۔ خدانخواستہ اگر آپ کو قتل کیا گیا تو زمین کا نور ختم ہو جائے گا، آپ امیرالمومنینؑ ہیں اور اس امت کے لئے چراغِ ہدایت ہیں، عراق جانے کے سلسلے میں عجلت سے کام نہ لیجئے، میں یزید اور بنی اُمیہ کے سربر آوردہ افراد سے آپؑ اور اہلِ بیتؑ کی جان و مال کے لئے امان حاصل کروں گا۔

والسلام''

ایک اور روایت کے مطابق مکّہ کے مضافات میں (مقام تنعیم پ
حضرت عبداللہ بن جعفر طیارؓ خدمتِ امامؑ میں حاضر ہوئے، پہلے امام عا
مقام سے سفرِ عراق ترک کرنے کی درخواست کی لیکن جب امامؑ نے حک
خدا اور رسولؐ اور اپنے نصب العین کی وضاحت فرمائی تو وہ خود بھی آپ
کے ہمسفر ہونے کے خواہشمند ہوئے مگر خرابیٔ صحت کے باعث وہ ایسا
کرسکے کیونکہ تقریباً نابینا ہوچکے تھے البتہ اپنے دو صاحبزادوں عون و مح
اور اپنی شریکِ حیات جناب زینب سلام اللہ علیہا کو امامؑ کے ہمراہ کیا۔

## جناب عبداللہ کی وفات

واقدی کا بیان ہے کہ جناب عبداللہ کی وفات ۸۰ھ یا ۹۰ھ میں مدینہ میں ہوئی اس وقت ان کی عمر تقریباً ۹۰ سال تھی ، یہ عبدالمالک بن مروان کا زمانہ تھا۔ جنت البقیع میں تدفین کی گئی اس طرح زینب سلام اللہ علیہا بنت علیؑ کے انتقال کے کوئی اٹھارہ برس بعد تک زندہ رہے اور ایک طویل عمر پائی۔

بہرحال حضرت امام حسینؑ اہلِ بیت رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے ساتھ سفرِ عراق پر روانہ ہوگئے۔[۱] مختلف منازل اور مراحل سے گزرتے ہوئے کربلا کے میدان میں ۲ محرم ۶۱ھ کو خیمہ زن ہوئے۔[۲]

(۱) ۲۸ رجب ۶۰ھ مدینہ سے روانہ ہوئے ، ۳شعبان ۶۰ھ کو مکہ وارد ہوئے، حج کو بوجوہ عمرہ میں تبدیل کیا اور ذی الحجہ ۶۰ھ کی سات یا آٹھ تاریخ کو عراق کے لئے روانہ ہوگئے۔ تفصیل ''شہیدِ اعظم، حسین علیہ السلام'' میں ملاحظہ فرمائیے۔

(۲) تفصیل کے لئے ''شہیدِ اعظم، حسین علیہ السلام'' از : سید علی اکبر رضوی ۔





## قافلۂ حسینی کی کربلا میں آمد اور شہادت

اب میں آپ کی خدمت میں ۱۰ر محرّم کی شام (شامِ غریباں) پیش کرنے کی اجازت چاہتا ہوں۔ واقعات کے تسلسل کو قائم رکھنے کے لئے ۱۰ر محرم ۶۱ھ کی اذانِ صبح سے ابتداء کر رہا ہوں لیکن روزِ عاشور کی تفصیل لکھنا مقصود نہیں۔[۱]

دس محرّم ۶۱ھ نمازِ صبح کی اذان امامِ مظلوم کے کڑیل جوان فرزند ارجمند حضرت علی اکبرؑ نے دی۔ نمازِ صبح کے ساتھ ہی قتال شروع ہوگیا۔ وقت عصر ہوتے ہوتے نبی آخر صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کا پورا کنبہ اور ان کے تمام رفقاء جامِ شہادت پر فائز ہوچکے تھے۔

اب صرف نواسۂ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم ، ایک شیرخوار بچّہ اور امامِ مظلومؑ کا ایک بیٹا علی (زین العابدینؑ) کربلا کے جلتے تپتے[۲] میدان

(۱) تفصیل کے لئے ''شہیدِ اعظم، حسین علیہ السلام'' ملاحظہ فرمائیے۔ از : سید علی اکبر رضوی

(۲) وہ کربلا کی رات وہ ظلمت ڈراونی — وہ مرگ بے پناہ کے سائے میں زندگی
وہ اہلِ حق کی تشنہ دہاں مختصر* سپاہ — باطل کا وہ ہجوم کہ اللہ کی پناہ
وہ دل بجھے ہوئے وہ ہوا تھمی ہوئی — وہ ایک بہن کی بھائی پہ نظریں جمی ہوئی
(جوش ملیح آبادی)

* دشمناں چوں ریگِ صحرا لاتعد — دوستانِ او بہ یزداں ہم عدد
ان کے دشمن صحرا کی ریت کی طرح بے حساب تھے اور ان کے دوستوں کی تعداد یزداں کے اعداد کے مطابق یعنی ۷۲ تھی۔
(علامہ اقبال)

## جناب عبداللہ کی وفات

واقدی کا بیان ہے کہ جناب عبداللہ کی وفات ۸۰ھ یا ۹۰ھ میں مدینہ میں ہوئی اس وقت ان کی عمر تقریباً ۹۰ سال تھی ، یہ عبدالمالک بن مروان کا زمانہ تھا۔ جنت البقیع میں تدفین کی گئی اس طرح زینب سلام اللہ علیہا بنت علیؑ کے انتقال کے کوئی اٹھارہ برس بعد تک زندہ رہے اور ایک طویل عمر پائی۔

بہرحال حضرت امام حسینؑ اہلِ بیت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے ساتھ سفرِ عراق پرروانہ ہوگئے۔[1] مختلف منازل اور مراحل سے گزرتے ہوئے کربلا کے میدان میں ۲ محرم ۶۱ھ کو خیمہ زن ہوئے۔[2]

(۱) ۲۸ رجب ۶۰ھ مدینہ سے روانہ ہوئے ، ۳شعبان ۶۰ھ کو مکّہ وارد ہوئے، حج کو بوجوہ عمرہ میں تبدیل کیا اور ذی الحجہ ۶۰ھ کی سات یا آٹھ تاریخ کو عراق کے لئے روانہ ہوگئے۔ تفصیل ''شہیدِ اعظم،حسین علیہ السلام'' میں ملاحظہ فرمائیے۔

(۲) تفصیل کے لئے ''شہیدِ اعظم،حسین علیہ السلام'' از : سید علی اکبررضوی ۔





## قافلۂ حسینی کی کربلا میں آمد اور شہادت

اب میں آپ کی خدمت میں ۱۰ر محرّم کی شام (شامِ غریباں) پ
کرنے کی اجازت چاہتا ہوں۔ واقعات کے تسلسل کو قائم رکھنے
لئے ۱۰ر محرم ۶۱ھ کی اذانِ صبح سے ابتداء کر رہا ہوں لیکن روزِ عاشور
تفصیل لکھنا مقصود نہیں۔[1]

دس محرّم ۶۱ھ نمازِ صبح کی اذان امامِ مظلوم کے کڑیل جوان فر
ارجمند حضرت علی اکبرؑ نے دی۔ نمازِ صبح کے ساتھ ہی قتال شروع ہوگ
وقت عصر ہوتے ہوتے نبی آخر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا پورا کنبہ اور
کے تمام رفقاء جامِ شہادت پر فائز ہوچکے تھے۔

اب صرف نواسۂ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم ، ایک شیرخوار بچّہ
امامِ مظلومؑ کا ایک بیٹا علی (زین العابدینؑ) کربلا کے جلتے تپتے[2] مید

(۱) تفصیل کے لئے ''شہیدِ اعظم،حسین علیہ السلام'' ملاحظہ فرمائیے۔ از : سید علی اکبر رضو

(۲) وہ کربلا کی رات وہ ظلمت ڈراؤنی — وہ مرگ بے پناہ کے سائے میں ز
وہ اہلِ حق کی تشنہ دہاں مختصر* سپاہ — باطل کا وہ ہجوم کہ اللہ کی
وہ دل بجھے ہوئے وہ ہوا تھمی تھمی ہوئی — وہ ایک بہن کی بھائی پہ نظریں جمی
(جوش ملیح آباد

* دشمناں چوں ریگ صحرا لاتعد — دوستانِ او بہ یزداں ہم عدد
ان کے دشمن صحرا کی ریت کی طرح بے حساب تھے اور ان کے دوستوں کی تعداد یزداں کے اعداد کے مطابق یعنی ۷۲ تھی۔ (علامہ اقبالؒ)

میں تین شب و روز کے بھوکے پیاسے موجود ہیں۔ امامِ مظلوم بڑے بیٹے (علی زین العابدینؑ) کو میدانِ شہادت میں نہ بھیج سکے کیونکہ علی (زین العابدینؑ) سخت علیل تھے اور ان پر غشی کا عالم طاری تھا۔ غشی اور بیماری مصلحتِ خدا وندی تھی کہ کم از کم ایک فرد خاندانِ نبوّت کا بچ جائے تاکہ نسلِ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم قائم رہے اور آیت:

إِنَّآ أَعْطَيْنَٰكَ ٱلْكَوْثَرَ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَٱنْحَرْ۔ إِنَّ شَانِئَكَ هُوَ ٱلْأَبْتَرُ

ہم نے تو آپؐ کو کثرت نسل عطا کی ہے تو آپ اپنے پروردگار کے لئے نماز پڑھتے رہیے اور قربانی کرتے رہیے، یقیناً آپ کا دشمن ہی بے اولاد ہوگا۔

کا مصداق بنے۔

اس سلسلے میں عبد العزیز سید الاھل اپنی کتاب امام زین العابدینؑ صفحہ ۳۲ (ترجمہ عبدالصمد صارم الازہری) تحریر فرماتے ہیں:

"حضرت حسینؑ کی نرینہ اولاد میں سے تنہا علیؑ ہی تھے جو زندہ مدینے پہنچے تھے۔ ان کے سر پر اب سوائے خدا کے کسی کا سایہ نہ تھا۔ خدا ہی کا ہاتھ تھا جو ان کی طرف بڑھا، ان کی حفاظت و حمایت کی اور نجات بخشی حالانکہ ان کے بھی شہید ہو جانے میں کوئی کسر باقی نہ تھی۔ چنانچہ کربلا کے واقعہ کے بعد ابن زیاد اور خود یزیدی اس پر معترض تھے کہ یہ لڑکا کیوں بچ گیا لیکن ان پر خدا کا سایہ تھا۔ بیماری اور جسمانی





ضعف کے پردے ان کے لئے ساتر بن گئے۔ دشمنوں کی آنکھیں ان کی طرف سے اندھی ہو گئیں اور ان کے دلوں کی خواہش پر پتھر رکھ دیا۔ جب یہ پردہ ان سے ہٹا تو دنیا کو خدا کی حکمت اور اس کا ان پر احسان فرمانا سمجھ میں آگیا"۔

شہادت حسینؑ(۱) کے ساتھ ہی حکمِ خدا کا پہلا جز پورا ہوا اور حسینؑ ک
لئے جو کچھ قضا و قدر سے طے ہو چکا تھا اختتام پذیر ہوا۔(۲)

دسویں محرّم ۶۱ھ کا آفتاب اس حال میں غروب ہوا گویا زمین کر
خون میں غلطاں تھی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی اولاد کے بد
کے گراں قدر ٹکڑے زمین پر بکھرے ہوئے تھے۔

دن گزرا، چاند نمودار ہوا اور ہلکی سی روشنی زمین پر ڈالی، اس چاند
میں زینبؑ مع چندبچوں اور ان عورتوں کی ایک جماعت کے جن کے

---

(۱) چوں یاد آورم روزِ خونِ حسینؑ
شود پشتم از رنج نونِ حسینؑ
مجھے جب شہادت حسینؑ کا دن یاد آ جاتا ہے تو میری کمر ٹوٹ کر لفظِ حسینؑ کے "نون" کی طرح بن جاتی ہے۔ (نصیر چلاتی)

(۲) يَٰٓأَيَّتُهَا ٱلنَّفْسُ ٱلْمُطْمَئِنَّةُ ٱرْجِعِيٓ إِلَىٰ رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً فَٱدْخُلِي فِي عِبَٰدِي وَٱدْخُلِي جَنَّتِي
اے پورا اطمینان رکھنے والے نفس تو پلٹ آ اپنے پروردگار کی طرف اس طرح کہ تو اس سے خوش رہے وہ تجھ سے خوش ہو۔ پھر تو میرے (برگزیدہ) بندوں میں شامل ہو جا اور میری بہشت میں داخل ہوجا۔ (سورہ الفجر ۸۹، آیت ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰)

شہید ہو چکے تھے کھڑی دلاسا دیتی رہیں۔ جرأتِ زینب صلواۃ اللہ علیہا۔ اللہ اکبر۔

تھوڑے فاصلے پر عمر ابن سعد مشعل کی روشنی میں شہداء کے سروں کو گن رہا تھا اور اہلِ لشکر خیامِ اہلِ بیتِ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کو لوٹ کر آگ لگا چکے تھے اور اب صرف میدان کربلا میں دھواں اُٹھ رہا تھا اور شامِ غریباں کے اندھیرے میں اضافہ کر رہا تھا۔

جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا اس دلخراش حادثے کو دیکھتی رہیں اور خدا کا شکر ادا کرتی رہیں اور بچپن میں آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے جو کچھ فرمایا تھا اسے میدانِ کربلا میں عملاً دیکھ رہی تھیں۔ زینب صلواۃ اللہ علیہا کا نام تاریخ میں بطور ''کربلا کی شیر دل خاتون'' ہمیشہ روشن رہے گا۔ زینب صلواۃ اللہ علیہا تیرا نام تا ابد زندہ و تابندہ رہے گا۔

## جہادِ جنابِ زینب سلام اللہ علیہا کی ابتداء

قافلہ کربلا سے چل نکلا
زینبؑ اب امتحان میں آئی

شہادتِ حسینؑ کے بعد پہلی رات قیامت کی رات تھی ، ہر طرف دشمن کا نرغہ تھا ، نہ کوئی مونس تھا نہ غمخوار ، صرف خالق کائنات کی ذات تھی جس پر کامل بھروسہ تھا ، اس بھیانک رات میں شیرِ خدا کی بیٹی ،





رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی نواسی اور شہیدِ کربلا کی شریکِ کار حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا ہاتھ میں ایک ٹوٹا ہوا نیزہ لئے اس ... ہوئے قافلے کی حفاظت کر رہی تھیں۔ کبھی وہ بیبیوں کو صبر کی تلقین کر... کبھی خوفزدہ بچوں کی ڈھارس بندھاتیں اور کبھی بیمار بھتیجے کی تیمارداری ... مصروف ہو جاتیں۔ حسینؑ کے بعد خواہرِ حسینؑ پر بڑی ذمہ داریاں ... پڑیں تھیں۔ آپ ملاحظہ فرمایئے، بلند حوصلہ خاتون کس جرأت سے د... مصائب کا مقابلہ کرتی ہیں☆۔

رات کھلے آسمان تلے بسر ہوئی۔ صبح ہوئی ، نبیؐ زادیاں و دیگر ... بچیاں اور خواتین سب قید ہوئے اور بے کجاوا اونٹوں پر سوار کئے گئے ... کے باوجود حرفِ شکایت زبان پر نہ لائے۔ رنج و غم اور دل پر عزیز... کے داغ کا ذکر تو فطرتِ انسانی کے عین مطابق ہے۔

ابھی چند دن پہلے جب یہ قافلہ واردِ کربلا ہوا تھا تو اس کے س... نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا پورا کنبہ تھا۔ ازروئے آیۂ قرآن:

وَلَنَبْلُوَنَّكُم بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْأَمْوَالِ وَالْأَ...

☆ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ رِجَالٌ صَدَقُوا مَا عَاهَدُوا اللَّهَ عَلَيْهِ فَمِنْهُم مَّن قَضَىٰ نَحْبَهُ وَ... مِنْهُم مَّن يَنتَظِرُ وَمَا بَدَّلُوا تَبْدِيلًا۔

ایمان والوں میں کچھ اشخاص ہیں جنہوں نے سچ کر دکھایا اُسے جو انہوں نے اللہ سے عہد و پیمان کیا تھا تو ان میں سے کچھ وہ ہیں جنہوں نے اپنا وقت پورا کر لیا اور ان میں سے کچھ انتظار کر رہے ہیں اور انہوں نے بات میں ذرا بھی تبدیلی نہیں کی۔ (سورۃ الاحزاب ۳۳، آیت ۲۳)

نُفسِ وَالثَّمرٰتِ وَ بَشِّرِالصّٰبِرِیْنَ۔ اَلَّذِیْنَ اِذَآاَصَابَتْھُمْ مُّصِیْبَۃٌ قَالُوْٓا

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰاجِعُوْنَ۔

اور ہم تمہیں کچھ خوف، بھوک اور مال وجان اور ثمرات کے (نقصانات) سے ضرور آزمائیں گے،ان صبر کرنے والوں کو خوش خبری دیجئے اور جو مصیبت میں مبتلا ہونے کی صورت میں کہتے ہیں کہ ہم تو اللہ ہی کے ہیں ر اسی کی طرف ہمیں پلٹ کر جانا ہے۔ (سورۃ البقرہ ۲،آیت ۱۵۵، ۱۵۶)

جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا مندرجہ بالا آیت کا عملی مظاہرہ فرما رہی ہیں۔ دنیا آج تک حیران ہے کہ زینب صلواۃ اللہ علیہا نے تمام مصائب برداشت کئے اور اُف تک نہ کی اور ہرحال میں راضی برضا رہیں۔

اس واقعہ کو جناب رازق الخیری ابن علاّمہ راشد الخیری نے اپنی کتاب ''سیّدہ کی بیٹی'' میں یوں بیان کیاہے:

''ٹھیک اس وقت جب مسجدوں میں نماز عصر ادا ہو رہی تھی کربلا کے ریگستان میں نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے پیاروں کے قتل اور بربادی پر شادیانے بج رہے تھے۔ ادھر فتح کے نقارے اور کامیابی کے قہقہے تھے اور اِدھر حسینی خیموں میں آگ کے شعلے آسمان سے باتیں کررہے تھے''۔





# اہلِ بیت رسولؐ کی کربلا سے کوفہ روانگی

جب کاروانِ اسراء صحرائے کربلا سے ۱۱ محرم الحرام ۶۱ھ کو چلنے لگ
سیّدہ زینب صلواۃ اللہ علیہا نے اپنے مظلوم بھائی کی نعش کی طرف حسر
بھری نگاہوں سے دیکھا اور اپنے ماں جائے کا آخری دیدار اس حا
میں کیا کہ سر کے بال کھلے ہوئے اور بے کجاوہ اونٹ پرسوار تھیں۔
زہرا صلواۃ اللہ علیہا نے دیکھا کہ مظلومِ کربلا کی سربریدہ نعش میدانِ ک
میں بے گور و کفن پڑی ہے۔ ظالموں نے امام عالی مقام کے
اطہر سے لباس بھی اتار لیا ہے (صرف وہ پرانا لباس جسمِ اطہر پر تھ
امامِ مظلومؑ نے آخری وقت میں مقتل میں جانے سے پہلے پہن لیا تھا)
کی بیٹی اپنے اوپر قابو نہ رکھ سکیں ، مدینہ کی طرف رُخ کرکے اپنے
بزرگوار جناب رسولؐ خدا سے مخاطب ہو کر فرمایا:

''ناناجان! یہ حسینؑ جسے آپ اپنی آغوشِ محبت میں بٹھا کر اپنی عنایت و شفقت سے نوازتے تھے اور اسے سینہ سے لگا کر اس کی پاکیزہ جبین کے بوسے لیتے تھے ، آج بے گور وکفن صحرائے کربلا کی تپتی ریت پر پڑاہے۔ اس کے مقدس سر کو نہایت بے دردی سے کاٹ کر نیزے پر بلند کر دیا گیا ہے،

نانا جان! ستم پرور افراد اور بدنام خاندانوں کے لوگوں نے مظلوم کربلا کے نازنین بدن کو گھوڑوں کے سموں سے پامال کردیا ہے۔

ناناجان! ہم اہلِ بیت آج دیارِ غربت میں بے سہارا ہیں اور فاسق و فاجر لوگوں کے ہاتھوں اسیر ہو کر اپنے عزیزوں کو صحرائے کربلا میں تنہا چھوڑ کر جا رہے ہیں۔ نانا جان! ہماری غربت و مظلومیت اور اسارت پر گواہ رہنا''۔

اللہ تعالیٰ سے اپنی مصیبت کا اظہار انسانی فطرت کا تقاضہ ہے جو جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا نے پورا کیا۔

امامِ مظلوم کی بہنوں، بچّیوں اور دیگر اہلِ بیتؑ و انصار کے بازو رسّی سے باندھے گئے تھے اور عابدِ بیمار کے ہاتھوں میں ہتھکڑیاں، پیروں میں بیڑیاں اور گلے میں خاردار طوق ڈالا گیا اور بے محمل اونٹ پر سوار کیا گیا، ظلم کی انتہا یہ کہ مخدّراتِ عصمت و طہارت کے سروں کی چادریں بھی چھین لی گئی۔ ستم بالائے ستم لشکر ابن زیاد نے قافلہ کو مقتل کی طرف سے گزارا تاکہ اہلِ بیت رسولؐ کو زیادہ سے زیادہ صدمہ پہنچے، لیکن ان کو وہاں رکنے کی اجازت نہیں دی کہ لاش ہائے شہداء کو دل بھر کے دیکھ سکیں۔ عمر ابن سعد یہ بھول گیا کہ جو لوگ راہِ حق میں بخوشی قربانیاں پیش کرتے ہیں ہر حال میں راضی برضا رہتے ہیں اور تمام تر مصائب کے باوجود پالنے والے کا شکر ادا کرتے ہیں۔ کیا ظالموں کو پتہ نہیں تھا کہ یہ





نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے گھرانے والے ہیں؟۔

اس سلسلے میں علامہ راشدالخیری اپنی کتاب ''سیّدہ کا لال'' صفحہ ٦١ میں فرماتے ہیں:

''جب قافلہ روانہ ہوا تو سب سے آگے اونٹ پر علیؑ کی بیٹی، بہو اور عابد بیمار مشکیں بندھی ہوئی سوار تھے۔ یہ وہ درد ناک منظر تھا جس کو انسانی آنکھیں آسانی سے نہ دیکھ سکتی تھیں۔ بیمار کو غش پر غش آ رہا تھا۔ ماں اور پھوپھی سنبھالتے تھے مگر اُس کی زبان سے حسینؑ کے سوا کچھ نہ نکلتا تھا''۔

کربلا کے ریگستان کا ذرّہ ذرّہ اپنے مہمان کی مصیبت پر ڈاڑھیں مار رہا تھا۔ چاند روتا پیٹتا طلوع ہوا اور تارے چیختے چلاّتے نمودار ہوئے۔ عمر سعد، شمر اور خولی چاندنی رات کا لطف اُٹھاتے ایک اور پڑاؤ پ ٹھہرے۔ پہرہ میں سختیاں کر دی گئیں اس لئے کہ قیدی بھاگ نہ جائیں رسّیاں کھینچ کر مضبوط کردی گئیں۔

رات ایک ہی تھی آسمان و زمین وہی تھے۔ چاند اور تاروں میں کوئی فرق نہ تھا۔ مگر عمر سعد، شمر اور خولی کی (خواہش) اُمیدوں سے ہری بھری اور توقعات سے لبریز تھی۔ آخر خدا خدا کر کے صبح صادق نمودار ہوئی اور جنگل بیاباں میں عابد بیمار کی صدائے توحید نے شجر و حجر کے کلیجے تو دیئے۔ وہ تینوں پڑے ہنستے اور آوازے کستے رہے اور اِن تینوں

بندھے بندھے نماز فجر ادا کی ، رات کی تاریکی آہستہ آہستہ فنا ہو رہی تھی اور قدرت نے دن کی روشنی کی ہلکی سی چادر جنگل میں بچھانی شروع کردی تھی۔ ہوا کے جھونکے ٹھنڈے تھے اور پرندوں کا نغمہ فضائے آسمانی میں تیر رہا تھا کہ زمین سے زینب بنتِ علیؑ کی یہ دُعا جنگل میں گونجی:

”خالق الموجودات! حسینؑ کے بعد زینب سلام اللہ علیہا کی پہلی رات ختم ہوئی۔ رات کس طرح کٹی اور دل پر کیا گذری؟ اِس کا حال تیرے سوا کوئی نہیں جانتا۔ زمین سانپ بن کر ڈستی رہی اور آسمان پہاڑ کی طرح ٹوٹتا رہا۔ مگر تقدیر میں اب بھی موت نہ تھی۔ الہٰ العالمین تجھ کو معلوم ہے کہ ہوش سنبھالنے کے بعد آج پہلی مرتبہ تیرے حضور میں اس طرح حاضر ہوئی ہوں کہ ایمان ملامت کر رہا ہے۔ لیکن تو جانتا ہے کہ میں مجبور ہوں۔ مجھے پانی میسّر نہیں کہ وضو کرتی۔ مٹی نصیب نہیں کہ تیمّم کرتی۔ میری گردن اور ہاتھ بندھے ہوئے ہیں۔ رکوع کے لائق ہوں نہ سجدے کے۔ اے عالم الغیب ہم تینوں کی یہ نماز قضا کے برابر ہے مگر جس طرح بھی ہوسکی پڑھی۔ اگر قبول فرمائے تو بندہ نواز ہے“۔

زینبؑ کی اس دُعا سے عمر سعد قریب آیا اور کہا:

”اگر پھندہ سخت ہے تو مجھ سے کہہ دیتیں۔ میں ڈھیلا کر





دیتا۔ نماز کا یہ عذر غلط ہے“۔

بی بی زینبؑ نے آہستہ سے فرمایا:

”جس سے عذر کر رہی ہوں وہ دیکھ رہا ہے کہ ہم تینوں کے جسم تیری رسیوں سے نیلے پڑ چکے۔ اے عمر سعد شرم کا وقت ہے۔ میں نے اپنے بچّے کا بخار اپنے ماتھے کو اس کی گردن پر رکھ کر دیکھا ہے۔ میں جانتی ہوں کہ ایمان و انصاف دربارِ یزید سے رخصت ہوچکے کہ ابن زیاد جیسا روسیاہ اور تجھ جیسا سنگ دل مخلوقِ خدا کے حاکم ہوئے۔ ذرا اس کے جسم کو ہاتھ لگا۔ یہ بخار میں جھلس رہا ہے ، او روسیاہ! یہودی بیمار بھیڑ کو قربانی تک کے واسطے جائز نہیں سمجھتے۔ تو نے رسول اللہ کے مریض نواسے کو قیدی بنایا ہے۔ بنو فاطمہ دنیا سے رخصت ہو چکے اُن کی ایک نشانی عابد بیمار زندہ ہے جس کا تماشا دکھانے تو ابنِ زیاد اور یزید کی قربان گاہ میں لے جا رہا ہے عمر سعد ، شمر اور خولی ایمان کی آنکھوں میں اپنے اعمال کو پرکھو اور انتظار کرو اُس دن کا جس کی خبر نانا جان کی زبانِ مبارک نے کلامِ الٰہی کے حوالے سے دی اور جس کا نام یوم الحق ہے“۔

امام زین العابدینؑ نے پھوپھی کو روکا اور کہا:

”جو ہونا تھا وہ ہوگیا۔ اس پر بحث اور گفتگو سود مند نہیں

ہے۔ البتہ ہم عمرسعد سے ایک کرم کے خواست گار ہیں کہ ہمارے باپ کا سر جو رات بھر ہماری آنکھوں کے سامنے پڑا رہا ہم کو دیدے۔ ہم سے زیادہ بدبخت انسان دنیا میں کون ہوگا کہ رسّیوں میں اس طرح گرفتار ہیں کہ اُنگل بھر سرک نہیں سکتے اگر یہ کہوں کہ رسّیاں ڈھیلی کر دو تو گنہگار۔ اگر یہ خواہش کروں کہ مجھ کو میرے باپ کے سر تک پہنچا دو تو خاطی۔ ہاں یہ خواہش ہے کہ حسینؑ کا سر میری گود میں ڈال دو۔ میں اُسے سینے سے چمٹائے ابنِ زیاد اور یزید کے دربار میں ہنسی خوشی چلا جاؤں گا"۔

خولی نے جواب دیا:

"تو بیمار ہے اور شاید دمشق پہنچنے سے پہلے ہی موت آجائے مگر سُن اور سمجھ کہ جس طرح تو اِس سر کے واسطے بے چین ہے اُس سے بہت زیادہ میں انعام کے واسطے مضطرب ہوں۔ تیرا باپ گمراہ تھا۔ اُس نے خلیفہ یزید کی بیعت سے انکار کرنے کے بعد ہم کو کافی اذیت پہنچائی۔ تو یہی غنیمت سمجھ کہ ہم نے تم لوگوں کے سامنے حسینؑ کے سر کو ٹھوکریں نہ ماریں۔ اگر تو وعدہ کرے کہ اس کو اپنے پاؤں سے ٹھوکریں مارے گا تو یہ سر تجھ کو مل سکتا ہے"۔





بیمار کے پاس اِس کا جواب ایک خاموشی تھی جو اِن تینوں کے علاوہ تمام اہلِ بیتؑ پر طاری ہوئی۔ مسلم بن عقیل کا خاندان اِس کی تاب نہ لا سکا اور مسلم کی شہزادی نے کہا:

"چُپ زبان روک ایسی گُستاخی نہ کر کہ زمین تجھ کو نگل لے۔ یہ سر جو تیرے سامنے پڑا ہے اب بھی دونوں جہان کا مالک ہے"۔

نبی آخرالزماں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسلام کی خاطر طرح طرح کی تکالیف اٹھائیں، اُف تک نہ کی، حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہاتھ اٹھا کر بددعا کرتے تو قیامت بپا ہو جاتی۔ علی مرتضٰےؑ نے قاتل کو شربت پلایا اور فرمایا:

"میں نہ رہوں تو قاتل پر صرف ایک وار کیا جائے"۔

امامؑ عالی مقام نے پورا کنبہ راہِ حق میں قربان کر دیا، شیرخوار بچّے کی قبر خود تلوار سے کھودی اور دفن کیا، اسے کہتے ہیں "نفسِ مطمئنّہ" کیا دنیا ایثار و قربانی کی ایسی مثال پیش کر سکتی ہے؟۔ آئندہ اہلِ بیت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کیا گزرے گی امامِ مظلومؑ کو نبی مرسل صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پہلے ہی مطّلع کر دیا تھا۔ امامِ عالی مقامؑ بددعا☆ کرتے تو فوج یزید خس و

☆ سب جل کے خاک ہوں جو ابھی بددعا کروں<br>
پر امت نبیؐ ہے بجز صبر کیا کروں<br>
......<br>
امت کا سفینہ تو ڈبویا نہیں جاتا<br>
فرزندوں کو کھویا انہیں کھویا نہیں جاتا<br>
(انیسؔ)

خاشاک ہو جاتی لیکن اہلِ بیت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم راہِ حق کے سپاہی تھے ، راہِ حق ہی ان کا اوڑھنا اور بچھونا تھا اور اسی راہ پر چلنا ان کا معمولِ زندگی تھا ، کیوں نہ ہو:

شہادت ہے مطلوب و مقصودِ مومن
نہ مالِ غنیمت نہ کشور کشائی
(اقبالؔ)

امام علی زین العابدینؑ بھی اسی صراط مستقیم کے راہی تھے ، تمام مصائب برداشت کرتے رہے اور راہِ حق پر چلتے رہے۔ حضرت زینب سلام اللہ علیہا پھوپھی تھیں ، ہر طرح قابلِ احترام ، علی زین العابدینؑ امامِ وقت تھے ، دونوں شخصیات نے ایک دوسرے کے مراتب کا خیال رکھا اور کاروانِ حق بڑھتا رہا:

زمانے میں یہ کیسا انقلاب آیا کہ کل تک جس گھر میں مَلائِکۃُ المُقَرَّبِینَ بھی اجازت کے بغیر داخل نہ ہوتے تھے آج اسی گھر کی بہو بیٹیاں اس طرح قیدی بنائی گئیں ، وائے افسوس ان مسلمانوں پر جو ایک طرف تو محمدؐ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم کا کلمہ پڑھتے ہیں اور دوسری طرف اہلِ بیت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کو ذلیل و رسوا کرنے کے لئے قیدی بنا کر کوفہ روانہ کرتے ہیں۔ یاد رہے یہ وہی کوفہ ہے جو چند سال قبل تک عالمِ اسلام کا دارالخلافہ تھا۔





امام علی زین العابدینؑ کل تک سخت علیل اور ایسے علیل کہ غشی کا عا طاری رہتا تھا ، علیل اب بھی ہیں لیکن اب ہوش و حواس میں ہیں۔ ا خدائے بزرگ و برتر کو امام علی (زین العابدینؑ) اورجناب زینب صلواۃ ا علیہا کے صبر کا امتحان مقصود ہے۔ اگلے صفحات میں انہیں امتحانات کی رو رقم ہوگی آپ ملاحظہ فرمائیں گے کہ تمام تر آلام و مصائب کے باوجود ا بیتِ رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کس طرح حق کا دفاع کرتے ہ اور بے خطر ظالموں کا سامنا کرتے ہیں اور حق کا نعرہ بلند کرتے ہیں۔

متاعِ لوح و قلم چھن گئی تو کیا غم ہے
کہ خونِ دل میں ڈبولی ہیں انگلیاں میں نے
(فیضؔ)

نیک و بد کی جنگ ازل سے چلی آ رہی ہے۔ انبیاء ماسبق بھی سخ امتحانات سے گزر چکے ہیں۔ حضرت آدمؑ سے شروع کیجیے ، نظر دوڑائیے حضرت نوحؑ ، حضرت ابراہیمؑ ، حضرت یحییٰؑ کو دیکھئے ، حضرت مو حضرت ایوبؑ ، حضرت یونسؑ کو دیکھئے ، کس کس کا نام لکھوں ، فرمائیے۔ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے کتنے مصائب کا مق کیا۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا

مَااُوْذِیَ نَبِیٌّ کَمَااُوْذِیْتُ
کسی نبیؐ کو اتنی اذیتیں نہیں دی گئی جتنی مجھے دی گئی۔

نبی اکرم صلیّ اللہ علیہ وآلہ وسلّم پر مکّہ اور طائف میں کتنی مصیبتیں پڑیں ''تاریخ اسلام کا سفر'' (حصّہ اول) میں ملاحظہ فرمائیں۔

انبیاء ورسل علیہم السّلام کے علاوہ بھی بہت سے خدا کے نیک بندے اس امتحان سے گزرتے رہے ہیں لیکن جو کچھ امامِ مظلومؑ اور ان کے ساتھیوں پر ہوا تاریخ اس کی مثال پیش نہیں کرسکتی:

ستیزہ کار رہا ہے ازل سے تا امروز
چراغِ مصطفویؐ سے شرارِ بولہبی
(علاّمہ اقبالؒ)

کسے خبر تھی کہ لے کر چراغ مصطفوی
جہاں میں آگ لگاتی پھرے گی بولہبی
(جمیل مظہری)

لیکن ہر دور میں کچھ ایسے بلند کردار، نیک سیرت☆ اور ایسے اہلِ دل نظر آتے ہیں جو حق پر جان دینے کو تیار رہتے ہیں۔ نبیؐ آخرالزماں کے بعد اسی خاندان کے افراد موت کو شہد سے شیریں اور دودھ سے لذیذ تصوّر کرتے ہیں اور اوراقِ تاریخ پر اپنے نام نہ صرف ثبت کرتے ہیں بلکہ ان اوراق کو جاویداں بنا دیتے ہیں۔ واقعۂ کربلا کی مثال دنیا آج تک پیش کرنے سے قاصر ہے اور نہ آئندہ پیش کر سکے گی۔ کیوں نہ ہو! آخر نبیؐ مرسل صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا گھرانہ تھا۔

---

☆ ہر دور میں ملعون شقاوت ہے شمر کی
ہر عہد میں مسعود ہے قربانیٔ شبیرؑ





ہرگز نمیرد آں کہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدہ عالم دوامِ ما

جس کا دل محبت کے جذبے سے سرشار ہے اس کے لئے فنا نہیں
محبت کی ہر نشانی ابدی زندگی کا ثبوت ہے۔ (حافظؒ)

عمر ابن سعدؒ☆ نے اپنے مُردوں کو دفن کرایا اور شہداء کے لاشوں کو چھوڑ دیا۔ ابن اثیر کے بیان کے مطابق عمر ابن سعد دو دن کربلا میں رُکا رہا تاکہ اپنے مُردوں کو دفن کرائے، اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس کے فوجی کثرت سے مارے گئے تھے۔ ۱۱رمحرم ۶۱ھ کو عمر ابن سعد کے حکم سے قافلۂ (اہلِ بیتؑ) کوفہ روانہ کر دیا گیا۔

بظاہر آلِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی سبکی ہوئی لیکن انہیں کیا پتہ

---

☆ عمر ابن سعدؒ، حضرت سعدؓ بن ابی وقاص کا بیٹا ہے اور حضرت سعدؓ بن ابی وقاص اپنے زمانے کے انتہائی زہاد صحابہؓ میں سے تھے۔ شومئ قسمت کہ انہیں حضرت سعدؓ کا بیٹا عمر آلِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم پر ظلم ڈھاتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس نے یہ سارا ظلم عبیداللہ ابن زیاد گورنر بصرہ اور کوفہ کے خوف سے کیا۔ عمر ابن سعدؒ نے اپنے بیوی بچوں کو بچانے کی خاطر نواسۂ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم اور ان کے جان نثاروں کو شہید کیا اور اہل بیتؑ کی مخدّراتِ عصمت کو اسیر کیا اور عترتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کو بھلا بیٹھا۔ آدمی جب دنیا پرست ہو جائے تو عاقبت بھلا بیٹھتا ہے اور جہنّم کا ایندھن بنتا ہے۔ مظلوم جنّت کی راہ لیتا ہے اور ظالم جہنّم کی طرف گامزن ہوتا ہے۔ ابنِ سعدؒ کی یہ بہت کمزور دلیل ہے کہ اس نے اپنے بال بچوں کو بچانے کے لئے ایسا کیا۔ آل رسولؐ کی لاشوں کے ساتھ جو بے حرمتی ہوئی ہے اور اسیرانِ کربلا کے ساتھ جو ظلم و تعدی کیا گیا ہے اس کا کوئی جواز نہیں تھا۔ قتلِ حسینؑ اور اصحابِ حسینؑ پر ابنِ زیاد کے حکم کی تعمیل ہو چکی تھی۔ بعد کے ظالمانہ اقدام طلب منفعت، ذاتی عناد اور امیرِشام کو خوش کرنے کیلئے تھے۔

کہ خدائے بزرگ و برتر نے آلِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کو بلند ترین مراتب عطا فرما دیئے ہیں۔ دنیا کی ظاہری ذلّت و خواری کی کوئی حیثیت نہیں ، خدا کے نیک بندے کانٹوں میں بھی پھولوں کی سی زندگی گزارتے ہیں ، کیوں نہ ہو یہ حسینیؑ قافلہ والے تو ان کی اولاد تھے جن کے بارے میں پیغمبرِ اسلام ، مرسلِ اعظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا:

”عَلِیٌّ قَسِیمُ النَّارِ وَالْجَنَّةِ ، فَاطِمَہ خاتُونِ جَنَّتْ وَ الْحَسَنُ وَ الْحُسَینِ سَیِّدَ الشَّبَابِ اَھْلِ الْجَنَّةِ“۔

شامیوں کی تو تمام تر خواہش یہی تھی کہ ”نورِ خدا“ کو ہمیشہ کے لئے بجھا دیں لیکن انہیں کیا خبر کہ:

چراغے را کہ ایزد بر فروزد
کسے گرپف کند ، ریشش بسوزد

قدرت کے جلائے ہوئے چراغ کو بجھانے والے کا چہرہ جھلس جاتا ہے۔

یایوں کہیئے :

نورِ خدا ہے کفر کی حرکت پہ خندہ زن
پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

مقامِ عبرت ہے کہ جن کو اپنی فتح پر نازتھا ان کا حشر عبرتناک ہوا، بنو عبّاس اقتدار میں آئے تو بنو امیّہ کا عالم یہ تھا:

دیکھنا کل ٹھوکریں کھاتے پھریں گے ان کے سر





آج نخوت سے زمیں پر جو قدم رکھتے نہیں

بنو امیہ کا تفصیلی ذکر ”تاریخِ اسلام کا سفر“ (حصّہ سوم) میں لکھا جارہا ہے۔ کچھ ذکر اگلے صفحات میں ملاحظہ فرمایئے۔

کربلا سے کوفے کا فاصلے آج کل براہِ راست ۷۵ کیلو میٹر ہے لیکن فوج یزید نے کاروانِ اہلِ بیتؑ کو سیدھے راستہ سے لے جانے کے بجائے دور اور غیر معروف بستیوں سے گزارا تاکہ اہلِ بیتؑ رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم اور بنی ہاشم کو زیادہ سے زیادہ تکلیفیں پہنچیں لیکن اللہ تعالیٰ تو ظالموں کی رسّی کو ڈھیل دیتا ہے تاکہ زیادہ سے زیادہ ظلم کرلیں پھر سخت پکڑ میں گرفتار ہوں:

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا اَنَّمَا نُمْلِي لَهُمْ خَيْرٌ لِاَنْفُسِهِمْ اِنَّمَا نُمْلِي لَهُمْ لِيَزْدَادُوا اِثْمًا وَلَهُمْ عَذَابٌ مُهِينٌ۔

اور کافر یہ گمان نہ کریں کہ ہم انہیں جو ڈھیل دے رہے ہیں وہ ان کے لئے بہتر ہے۔ہم توانہیں صرف اس لئے ڈھیل دے رہے ہیں تاکہ یہ لوگ اپنے گناہوں میں اور اضافہ کرلیں، آخر کار ان کے لئے ذلیل کرنے والا عذاب ہوگا۔

روایات سے پتہ چلتا ہے کہ جن قبیلوں نے شہدائے کربلا کے سرقلم کئے تھے انہیں اپنے پاس محفوظ رکھا تھا تاکہ شہداء کے سر دکھا کر عمر ابن سعد سے انعام حاصل کریں۔ ابن اثیر نے ان شہداء کے سروں کی تفصیل یوں بیان کی ہے:

| | |
|---|---|
| (۱) بنی ہوازن کے یزیدی سپاہیوں کے پاس (ان کا سردار شمر بن ذی الجوشن تھا) | ۲۰ |
| (۲) بنی کندہ کے پاس (سردار قیس بن اشعث) | ۱۳ |
| (۳) بنی تمیم کے پاس | ۱۷ |
| (۴) بنی اسد کے یزیدی سپاہیوں کے پاس | ۶ |
| (۵) بنی مذحج کے پاس | ۷ |
| ان کے علاوہ دیگر لشکریوں کے پاس | ۷/۸ |
| کُل تعداد | ۷۰/۷۱ |

کچھ مورخین نے شہداء کی تعداد ۷۲/۷۳ لکھی ہے۔

قافلۂ حسینیؑ اسیر ہو چکا ، شہداء کے سر اکٹھا کر لئے گئے ، دوپہر کے بعد عمر ابن سعدؒ نے حمید بن بکیر کی سرکردگی میں قافلہ کو روانگی کا حکم دیا۔ روانگی سے قبل فوج یزید میں کوچ کے شادیانے بجے ، لشکرِ یزید خوشی کے نعرے لگاتے رہے۔ روایتوں کے مطابق امامِ مظلومؑ کا لٹا ہوا قافلہ دوسرے یا تیسرے دن کوفہ پہنچا۔

قافلہ امام مظلومؑ اس طرح روانہ ہوا کہ شہداء کے سر نیزوں پر بلند آگے آگے تھے۔ ہاں دو سر نیزوں پر بلند نظر نہیں آرہے تھے کیونکہ عمر ابن سعد نے سیّد الشہداء امام حسینؑ کا سر عاشورہ کے روز ہی خولی بن یزید اصبحی کے ذریعہ کوفہ روانہ کر دیا تھا تاکہ عبیداللہ ابن زیاد گورنر کوفہ کو کامرانی کی اطلاع ہو جائے۔ حبیب ابن مظاہر کا سر ان کے تمیمی قاتل





نے اپنے گھوڑے کی گردن سے لٹکا رکھا تھا۔

کہتے ہیں کہ وہ آدمی (خولی) جو امامؑ کا سر لئے ہوئے تھا ، کوفہ اُس وقت پہنچا جب رات ہو گئی تھی اور پسرِ زیاد کے محل کا دروازہ بند ہو چکا تھا اس لئے وہ امامؑ کا سر اپنے گھر لے گیا اور ایک گوشے میں رکھ دیا اور اپنی زوجہ سے کہا:

''تیرے لئے زمانہ بھر کی دولت لایا ہوں۔ یہ حسینؑ کا سر ہے جو تیرے گھر میں ہے''۔

زوجہ لرز کر چلاّئی:

''تیرے اوپر تف ہو آدمی تو سونا اور چاندی لاتے ہیں اور تو دُخترِ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے بیٹے کا سر لے کر آیا ہے۔ خدا کی قسم! میں تیرے ساتھ اس گھر میں ہرگز نہ رہوں گی''۔

اس کے بعد وہ گھر سے باہر چلی گئی۔

## شہدائے کربلا کی تدفین

پچھلے صفحات میں لکھا جا چکا ہے کہ عمر ابن سعد حادثۂ کربلا کے بعد وہاں رکا رہا اور اپنی فوج کی لاشوں کو دفن کرایا لیکن شہدائے کربلا کی نعشوں کو یوں ہی چھوڑ دیا۔ اس کے جانے کے بعد بنی اسد کے کچھ لوگ وہاں آئے اور شہداء کے نعشوں کو دفن کیا۔ کربلا پہنچنے کے بعد امامِ عالی

مقام نے بنی اسد سے کربلا کی زمین خرید لی تھی اور پھر اُنہیں کو ہبہ کر دی تھی اور فرمایا تھا کہ میرے بعد میرے عزیزوں کے لاشوں کو دفن کر دینا۔ ان قبروں پر خدا کے فضل و کرم سے عالی شان مقبرے(۱) بنے اور ہر سال لاکھوں(۲) انسان آج بھی دنیا کے کونے کونے سے زیارت کے لئے حاضر ہوتے ہیں اور ظالموں کا نام و نشان ہمیشہ کے لئے مٹ گیا۔

---

(۱) ان مقابر کی تصاویر آغازِ کتاب میں ملاحظہ کی ہوں گی۔

(۲) بی بی سی اور عالمی میڈیا کے مطابق اس سال (۲۰ر صفر ۱۴۲۴ھ مطابق ۲۲ر اپریل ۲۰۰۳ء) کو شہدائے کربلا کے چہلم کے موقع پر بغداد ، موصل ، نجف اور دیگر دور دراز مقامات سے تقریباً ۵ لاکھ مسلمان پیدل واردِ کربلا ہوئے۔ صدام نے پچھلے بیس بائیس سالوں سے جلوسِ شہدائے کربلا پر پابندی لگا رکھی تھی۔ ان دنوں کربلا اور مضافاتِ کربلا میں انسانوں کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر دکھائی دے رہا تھا۔





# قافلۂ آلِ رسولِ مقبولؐ کی کوفے آمد

قافلۂ علی (امام زین العابدینؑ) و زینب کبریٰ سلام اللہ علیہا ، کر سے ۱۱ر محرّم الحرام ۶۱ھ کو دو پہر بعد روانہ کیا گیا ، مختلف آباد اور غیر علاقوں سے گزرتا ہوا کوفہ پہنچا۔ عبیداللہ ابن زیاد ، حاکم کوفہ نے چار طرف یہ پروپیگنڈہ کرایا تھا کہ ایک فرد نے حاکمِ وقت کے خلاف بغاو کی جسے قتل کر دیا گیا اور اب اس کے باقی ساتھی گرفتار کر کے کوفہ لا جا رہے ہیں۔ ستم بالائے ستم کامیابی کے جشن کا اہتمام بھی کیا گیا کوتوالِ شہر کوفہ عمر ابن حریث کو حکم دیا کہ جشن کا پورا انتظام کیا جا جگہ جگہ پولیس لگا دی گئی تاکہ کوئی بدنظمی برپا نہ ہو۔ حقیقت سے بے عوام راستوں پر کھڑے ہو گئے کہ جشن دیکھیں۔ ہر طرف جشن کا تھا، انہیں کیا خبر کہ قید کر کے لائی جانے والی ہستیاں اہلِ بیت ر مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم ہیں جن کا وہ کلمہ پڑھتے ہیں۔

جناب زینبؑ اس قافلے کی قافلہ سالار تھیں اور صبر و ضبط کا بے مث مظاہرہ فرما رہی تھیں۔ ایک طرف بیمار بھتیجے کو سنبھال رہی تھیں دو طرف خواتین اور بچوں کی نگہبانی کر رہی تھیں اور تیسری طرف جو مصا اور رنج و غم ان پر پڑ رہے تھے انھیں نہایت دلیری سے برداشت کر

تھیں۔ اخلاق محمدیؐ کی تصویر زینب سلام اللہ علیہا اپنے دو معصوم بچوں کی شہادت ، برہنہ سری اور اسیر ہونے کے باوجود مجسمۂ حیاء اور غیرت تھیں وہ صولتِ حیدری کی یادگار دربدر پھرائے جانے کے باوجود راہ حق پر مستقل اور مضبوط رہیں اور اپنے خطبوں سے علیؑ کی بیٹی نے فرعون وقت کا سر کچل ڈالا۔

## قافلہ شہر میں داخل ہوتا ہے

اہلِ بیتؑ کا لٹا ہوا قافلہ قیدیوں کی شکل میں شہر میں داخل ہوا۔ آگے آگے چند نیزہ بردار تھے جن کے نیزوں پر شہدائے کربلا کے سر بلند تھے ، اس کے پیچھے اونٹوں پر سوار بچے اور بیبیاں تھیں جن کے چہرے گرد سے اٹے ہوئے اور سر کھلے ہوئے تھے۔ ان سب سے آگے ایک نوجوان تھا جس کے پیروں میں بیڑیاں ، ہاتھوں میں ہتھکڑیاں اور گلے میں طوق تھا۔ آپ سمجھے ، یہ فرشتہ صفت انسان کون تھا؟ یہ تھے علی (زین العابدینؑ)، امامِ مظلومؑ کے بیٹے۔ علی مرتضیٰؑ و خاتونِ جنتؑ کے پوتے ، نبی مرسل صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے پرنواسے ، جن کا چہرہ گرد و غبار سے اٹا ہوا ، لباس پھٹا ہوا ، بھوک و پیاس اور شدّتِ غم سے منہ اترا ہوا لیکن نورِ حق چہرے پر نمایاں تھا۔ عوام حیران کہ اس کسمپرسی کی حالت میں بھی چہرہ سے نور ٹپک رہا تھا ، یہ نوجوان کون ہوسکتا ہے؟

کچھ لوگ اسے انقلابِ زمانہ کہہ سکتے ہیں اور بظاہر لگتا بھی ایسا ہی





ہے لیکن میں سمجھتا ہوں اللہ تعالیٰ حق و صداقت اور باطل و کذب کا امتحان لے رہا ہے۔ کتاب کے شروع میں ، میں نے چند آیات لکھی تھیں، کچھ آیات یہاں دہراتا ہوں ، آپ انہیں پڑھیں اور غور فرمائیں فتح حق کی ہوئی یا باطل کی۔ ارشاد خداوندی ہے کہ:

وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ وَ نَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ الْاَنْفُسِ وَالثَّمَرٰتِ وَ بَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَ۔ الَّذِيْنَ اِذَآ اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ قَالُوْٓا اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔

اور ضرور بالضرور ہم تمہیں آزمائیں گے ، خوف ، بھوک اور مال و جان اور پھلوں کی کمی ، کسی نہ کسی چیز کے ساتھ اور خوشخبری دیجئے ان صبر کرنے والوں کو کہ جب کوئی تکلیف دہ بات ان کے سامنے آئے ان کا قول یہ ہو کہ بلاشبہ ہم اللہ کے ہیں اور بلاشبہ ہمیں اسی کی طرف پلٹ کر جانا ہے۔

(سورۃ البقرہ ۲، آیت ۱۵۵ ، ۱۵۶)

وَ قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا

اور کہہ دیجئے کہ حق آگیا اور باطل مٹ گیا یقیناً باطل تو مٹنے والا ہی ہے۔

(سورہ بنی اسرائیل ۱۷، آیت ۸۱)

بظاہر دنیاوی لحاظ سے قافلۂ حسینیؑ ناکام ہوا اور فوج یزید کامیاب قرار پائی لیکن ازروئے قرآن حسینی قافلہ نے ان مٹ کامیابی حاصل کی اور جنّت کے مستحق ہوئے۔

سر کٹے ، کنبہ مرے ، سب کچھ لٹے
دامنِ احمدؐ نہ ہاتھوں سے چھٹے

اب ذرا صلح حدیبیہ پر نظر دوڑایئے۔ ہو سکے تو ''تاریخِ اسلام کا سفر''

(حصّہ اوّل) کے باب صلحِ حدیبیہ کو ایک بار پڑھ لیجئے۔ بظاہر تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے دب کر صلح کی جیسا کہ کچھ مسلمانوں کا بھی خیال تھا لیکن یہ صلح ایسی فتح تھی کہ سورۂ فتح☆ نازل ہوئی۔ اس صلح کے بعد بہت سے غزوے ہوئے ، سرایا ہوئے لیکن آیۂ فتح نازل نہیں ہوئی۔ ان واقعات سے ظاہری اور باطنی کامیابی عیاں ہو جاتی ہے۔

مانا کہ قافلۂ حسینیؑ ظاہری طور پر شکست خوردہ تھا ، ان پر مصائب کا پہاڑ ٹوٹا ، اب ذرا دل پر ہاتھ رکھ کر اور خدائے بزرگ و برتر کو حاضر و ناظر جان کر فرمایئے ''یادِ حسینؑ کی منائی جاتی ہے یا یزید کی!''۔ حقیقتِ حال تو یہ ہے کہ:

لفظ یزید داخلِ دشنام ہو گیا

شاہ عبداللطیف بھٹائی شہدائے کربلا کے بارے میں فرماتے ہیں:۔

انہیں کب موت کا کھٹکا تھا کب پروائے لشکر تھی
شہادت ان کی قسمت تھی ، اجل ان کا مقدّر تھا
(اصل شعر سندھی زبان میں ہے)

---

☆ اِنَّا فَتَحنَا لَکَ فَتحاً مُّبِیناً
یقیناً ہم نے آپ کوایک بڑی نمایاں فتح عطا کی۔
(سورۂ الفتح ۴۸ آیت ۱)





# کوفہ میں خطبات کی ابتداء

اہلِ بیتؑ اطہار کربلا سے کوفہ تک بالکل خاموش رہے۔ سیّدُ السّجادؑ نے راستے میں کسی سے کوئی بات نہیں کی لیکن جب کوفہ میں داخل ہوئے تو آپ نے اندازہ کر لیا کہ اب مقصدِ حسینؑ کے اظہار کا وقت آ پہنچا ہے لہٰذا انہوں نے خطبات کے ذریعہ فلسفۂ شہادتِ امام حسینؑ کو بیان کرنا شروع کیا اور دنیا والوں پر یہ ثابت کر دیا کہ محمّد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے گھرانے والے خواہ چھوٹے ہوں یا بڑے ، مرد ہوں یا عورت قید سلاسل میں مبتلا ہوں یا آزاد ، دینِ محمّدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی بقاء کے لئے اور حق کی سر بلندی کے لئے نہ حکومتِ اجتماعی سے گھبراتے ہیں اور نہ اقتدارِ شاہی سے مرعوب ہوتے ہیں۔ اس موقع پر بازارِ کوفہ سے گزرتے ہوئے سب سے پہلے امام حسینؑ کی چھوٹی صاحبزادی جناب فاطمہ نے کوفیوں کو مخاطب کر کے یوں ارشاد فرمایا کہ ساری حقیقت بے نقاب ہوگئی۔ آپ کے خطبے سے قبل عوام حقیقت سے ناآشنا تھے کیونکہ یزیدی فوج حادثۂ کربلا کو چھپانا چاہتی تھی۔ خطباتِ فاطمہ بنت حسینؑ ، حضرت زینب صلواۃ اللہ علیہا اور حضرت سیّدُ السّجادؑ نے حقائق کو طشتِ ازبام کر دیا اس طرح یزیدی فوج کی تمام تر تدبیریں ناکام ہوگئیں۔

## بازارِ کوفہ میں فاطمہ بنت الحسینؑ کا خطبہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَدَدَ الرَّمْلِ وَالْحَصٰی.........الاخیار۔

حمد ہے خدا کی، تعداد میں اس قدر جتنی ریگِ صحرا اور سنگریزے ہیں اور وزن میں اتنی جتنی عرش سے تا فرش تک تمام چیزیں ہیں۔ میں اس کی حمد کرتی ہوں اور اس پر ایمانِ کامل رکھتی ہوں اور اس بات کی گواہی دیتی ہوں کہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں، اس کا کوئی شریک نہیں۔ محمّد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم اس کے بندے اور رسولؐ ہیں۔

(اے لوگو!) اولادِ محمّد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم دریائے فرات کے کنارے ذبح کر ڈالی گئی اور ان کے لاشہائے مقدّسہ کو بغیر کفن و دفن چھوڑ دیا گیا۔ اے خدا! میں تیرے اوپر جھوٹ اور بہتان لگانے سے پناہ مانگتی ہوں۔

اے کوفیو! اے مکّارو! اور اے دغا بازو! خداوندِ عالم نے ہم اہلِ بیتؑ کی تمہارے ذریعہ اور تم لوگوں کی ہمارے ذریعہ آزمائش کی ہے۔ خدا مصیبتوں سے ہمارا امتحان لے کر ہم کو اچھی جزا دے گا۔ خدا نے ہم کو اپنا علم اور اپنی حکمت قرار دیا ہے ہم علمِ خدا کے معدن اس کی حکمت کا ظرف اور اس کی زمین پر اس کے بندوں کے لئے ہادی اور رہبر ہیں۔ اس نے





اپنی نعمتوں سے ہم کو نوازا ہے اور اپنے نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم سے ہم کو عزّت بخشی۔ اسی اللہ تعالیٰ کی عنایت ہے کہ ہم تمام مخلوقِ خدا سے افضل و برتر ہیں۔

اے کوفیو! تم نے ہم کو جھٹلایا، تم نے کفر اختیار کیا۔ تم نے ہمارے مردوں کو قتل کرنا جائز سمجھا اور ہمارے اموال کو مالِ غنیمت جان کر لوٹا جیسے ہم اولادِ رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم نہ تھے بلکہ تُرک و کابل کے کفّار کی اولاد تھے کہ تم نے ہم کو اس طرح ذلیل و رسوا کیا۔ تم نے آج ہمارے پدرِ بزرگوار حسینؑ کو شہید کیا جس طرح اس سے قبل ہمارے جدّ بزرگوار حضرت علیؑ کو شہید کیا تھا۔ تمہاری تلواروں سے اہلِ بیتؑ کا خون ٹپک رہا ہے۔ کتنا پرانا بغض[(۱)] و کینہ تھا جس کو ظاہر کر کے تم نے اپنی آنکھوں کو ٹھنڈا کیا اور اپنے دلوں کو خوش کیا۔ تم نے خدا سے مکّاری کی لیکن یقین کرلو کہ خدا بھی بہترین تدبیر کرنے والا ہے۔[(۲)]

---

(۱) تمام معتبر تاریخی کتابوں میں مذکور ہے کہ یزید نے دمشق کے بھرے دربار میں چند اشعار پڑھے تھے اور کہا تھا "کاش میرے بزرگ زندہ ہوتے تو دیکھ کر خوش ہوتے کہ میں نے آل بنی ہاشم سے بدلہ چکا لیا ہے"۔ اشعار اور ترجمہ اگلے صفحات پر ملاحظہ فرمایئے۔

(۲) وَ مَكَرُوْا وَ مَكَرَ اللّٰهُ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ

ان لوگوں نے تدابیر سوچیں اور اللہ نے (بھی جوابی) تدبیر فرمائی کہ اللہ بہترین تدبیر کرنے والا ہے۔ (سورۃ آل عمران ۳، آیت ۵۴)

تم ہمارا خون بہانے اور ہمارے اموال لوٹنے پر خوش نہ ہو جانا کیونکہ ہم پر جو بھی مصیبت کے پہاڑ ٹوٹے ہیں وہ سب ہمارے اعمال سے پہلے لوحِ محفوظ میں لکھے ہوئے تھے اور یہ اللہ تعالیٰ کیلئے آسان ہے۔ یہ سب اس لئے تھا کہ خدا تم سے آسانی سے بدلہ لے سکے۔ تم نے جو کچھ کیا اس پر نازاں نہ ہو، خدا کبھی مغرور اور متکبّر سے خوش نہیں ہوتا۔

اے کوفیو! تمہارا برا ہو۔ تم پر خدا کی لعنت، تم اس عذاب کا انتظار کرو۔ تمہارے اوپر آسمانوں سے مصیبتیں نازل ہوں گی اور ایسا عذاب آئے گا جو تم کو پیس ڈالے گا پھر قیامت کے دن تم ہمیشہ ہمیشہ عذاب میں مبتلا کر دیئے جاؤ گے کیونکہ تم نے ہمارے اوپر بڑا ظلم کیا ہے، ظالمین پر خدا کی لعنت ہے۔

کیا تم نہیں جانتے کہ تمہارے کن خبیث لوگوں نے ہم سے جنگ کی۔ کن منحوس ہاتھوں سے تم نے ہمارے اوپر تیر برسائے اور کن منحوس پیروں سے تم ہماری طرف بڑھے۔ خدا کی قسم تمہارے دل سخت ہو گئے، تمہارے جگر پتھر ہو گئے، تمہارے دلوں پر تمہارے کانوں پر اور تمہاری آنکھوں پر مہریں لگ گئیں، تم پر شیطان نے پوری طرح قابو پا لیا اور تمہاری آنکھوں پر گمراہی کا پردہ ڈال دیا، تم کبھی ہدایت نہیں پاسکتے۔





اے کوفیو! تمہارا برا ہو، تم کون سا عذر رسولؐ اللہ کے سامنے پیش کروگے جب کہ تم نے انؐ کے بھائی علیؑ ابن ابی طالب، ان کی طیّب و طاہر ذرّیت اور اُن کی پاک و پاکیزہ عترت کے ساتھ نہایت بُرا سلوک کیا۔

حقیقتِ حال کا معلوم ہونا تھا (گو ابھی فاطمہ بنت الحسینؑ کا خطبہ جاری تھا) کہ ہر طرف سے گریہ و بکا کی آوازیں بلند ہوئیں اور مجمع میں سے لوگوں نے بآوازِ بلند کہا:

''اے پاک و طیّب و طاہر کی صاحبزادی! اپنے خطبہ کو روک لیجئے کیونکہ آپ نے ہمارے دلوں میں رنج و غم کی آگ بھڑکا دی۔ ہماری گردنیں جھک گئیں اور ہمارے قلب و جگر جلنے لگے''۔

چند ساعت پہلے تک بازارِ کوفہ کے لوگ خوشیاں منا رہے تھے کیونکہ وہ حقیقت حال سے ناواقف اور حکومتی پروپگنڈے کے شکار تھے حقائق سامنے آئے تو وہی لوگ جو اب تک خوشیاں منا رہے تھے آہ و زاری کرنے لگے۔ جب جناب فاطمہ بنت الحسینؑ خطبہ دے رہی تھیں اُس وقت جناب زینبؑ کی نظروں میں وہ منظر گھوم رہا ہو گا جب اسی کوفہ میں حضرت علیؑ خلیفۂ وقت تھے اور وہ دختر کی حیثیّت سے نہایت ممتاز مرتبہ پر فائز تھیں۔ کوفہ کی خواتین بھی ان کی ایک جھلک دیکھنے کی متمنی ہوتی تھیں

